رابعہ بصری کا سامان لدا ہوا تھا۔راستے میں خچر مر گیا' اور حضرت رابعہ بصری وہیں ٹھہر گئی اور قافلے والوں سے فرمانے لگیں کہ تم لوگ حج پر جاؤ میں تمہارے بھروسے سے نہیں آئی تھی' میں نے تو اللہ تعالیٰ کے بھروسے سے سفر کیا تھا۔اور حضرت رابعہ بصری خچر کے پاس بیٹھ کر اس طرح اللہ سے دعائیں مانگنے اور رحمت و مغفرت طلب کرنے لگیں" کہ اے اللہ تو نے مجھے بیت اللہ کی زیارت کے لئے بلایا تھا۔اب میرا خچر مر گیا ہے!اور میں تنہا جنگل میں پڑی ہوں ۔ابھی آپ کی مناجات مکمل بھی نہ ہونے پائی تھی کہ بقول عطار خچر زندہ ہو گیا۔اور حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے اس کی پشت پر سامان لادا اور قافلے کے ساتھ ملنے کے لیے سفر شروع فرمادیا۔اس کے علاوہ بھی ایک اور حکایت ہے جو کہ ایک عجیب وغریب بات محسوس ہوتی ہے اس کے راوی جو علی القاسم قشیری ہیں وہ فرماتے ہیں کہ حضرت سے رابعہ بصری ریگستانوں میں چھ یا سات سال تک بغرض سفر حج پیٹ کے بل چلتی رہیں حتیٰ کہ مکہ مکرمہ میں کعبہ مشرفہ تک پہنچ گئیں۔اگر یہ حکایت درست ہو تو اس سے یہ پتا چلتا ہے کہ صوفیہ کرام نے کس طرح جسم کو ایذاء پہنچا کر عبادت وریاضت کی ہے۔اور ایک آخری روایت جو کہ عوام الناس میں بڑی مشہور ہے وہ یہ کہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا جب حج کے لیے نکلیں تو راستے میں بیت اللہ کے جس کے اردگرد مسلمان خود طواف کرتے ہیں خود رابعہ بصری کا طواف کرنے لگا۔لیکن اہل علم نے ایسے واقعات لکھنے اور بیان کرنے سے منع فرمایا ہے کیونکہ اس حکایت کی خاص کر کوئی دلیل مضبوط نہیں ہے۔ہاں مگر اتنا ضرور بقول عطار ہے کہ بیت اللہ آپ کا استقبال کرنے کے لئے آیا تھا۔[1]

[1] جیسا کہ پہلے بھی اس کا ذکر آ چکا ہے۔

# حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا

# کا مقام بزرگانِ دین کی نظر میں

امام عبداللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ سیدہ رابعہ عدویہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہا کے متعلق ان کی ایک خادمہ نے بیان کیا۔ کہ حضرت رابعہ تمام رات طلوع فجر تک نماز پڑھتی رہتی تھیں۔ پھر کچھ وقفہ کے لیے مصلے پر لیٹ جاتیں اچانک گھبرا کر بیدار ہوتیں۔ اور کہتیں اے نفس! کب تک سوتا رہے گا اور عبادت کے لیے نہیں اٹھے گا۔ وہ وقت قریب ہے' جب ایسی نیند سونا ہے کہ پھر صور قیامت ہی سے بیداری ہوگی۔ ان کی یہی حالت اخیر دم تک رہی وفات کا وقت قریب آیا' تو مجھے بلا کر اون کا ایک جبہ دکھایا۔ اور کہا انتقال کے بعد مجھے اس کا کفن دینا' اور کسی کو میرے مرنے کی خبر نہ دینا۔ وہ جبہ وہی تھا جسے وہ تہجد کے وقت پہنا کرتی تھیں چنانچہ انہیں میں نے اسی جبہ اور ایک اونی چادر کا کفن دیا۔ اسی شب وہ مجھے خواب میں نظر آئیں۔ میں نے دیکھا کہ وہ سبز استبرق کا جبہ اور سنہرا ریشمی اوڑھنی زیب تن کیے ہوئے ہیں میں نے پوچا۔ وہ جبہ اور اوڑھنی کیا ہوئی' فرمایا میرا وہ جبہ اور اوڑھنی سربمہر اعلیٰ علیین میں رکھ دیا گیا ہے تاکہ روز حشر مجھے اس کا ثواب عطا ہو۔ اور رب کائنات نے اس کے بدلے مجھے یہ لباس عنایت فرمایا ہے۔ خادمہ نے پوچھا کیا آپ دنیا میں اسی لئے نیک اعمال کرتیں تھیں؟ فرمایا رب تعالیٰ نے اپنے اولیاء کو ایسی ایسی نعمتیں عطا فرمائی ہیں کہ ان کے بالمقابل اس کی کوئی حیثیت نہیں خادمہ نے عرض کیا۔ مجھے کوئی ایسی نصیحت کیجئے جس سے اللہ تعالیٰ کا تقرب نصیب ہو فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر کثرت سے کرو۔ عنقریب تمہیں قبر میں اس پر فرحت وشادمانی حاصل ہوگی۔[1]

---

[1] روض الریاحین ص ۲۲۵' امام عبداللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

## حضرت رابعہ بصریہ اور تجار:

ایک بزرگ کا بیان ہے کہ میں نے حضرت رابعہ بصری سے ملنے کا ارادہ کیا تا کہ دیکھوں وہ اپنے دعوے میں کہاں تک سچی ہیں۔ میں اسی فکر میں تھا کہ میری نگاہوں کے سامنے چاند جیسے روشن چہروں والے بہت سے درویش آ گئے۔ ان کے جسموں سے مشک کی بھینی بھینی خشبو آ رہی تھی۔ ہم میں باہم سلام کلام ہوا۔ انھوں نے اپنا واقعہ بتایا کہ۔

''ہم لوگ دولت مند تاجروں کی اولاد ہیں ہم نے اپنے شہر میں خوشحالی کے دن گزارے ہوئے تھے۔ رابعہ کی خوش آوازی کے چرچے سنے' تو ارادہ کیا کہ مصر جا کر ان کا گانا سنیں' اور انھیں دیکھیں مگر مصر پہنچ کر پتا چلا کہ انھوں نے توبہ کر لی ہے۔ ہم میں سے ایک نے رائے دی کہ ہم اگرچہ ان کا گانا نہیں سن سکے مگر چل کر دیکھ تو لیں' مگر اس کے لیے ہم لوگوں کو فقیرانہ وضع بنانی ہو گی۔ چنانچہ ہم لوگوں نے فقیرانہ لباس میں ان کے دروازے پر جا کر دستک دی وہ فوراً نکلیں اور ہمارے پیروں میں گر کر لوٹنے لگیں۔ اور کہا آپ لوگوں نے اپنی زیارت سے مجھے مشرف کیا ہم لوگوں نے کہا بھلا یہ کیسے؟ فرمایا! ہمارے یہاں ایک عورت رہتی ہے جو چالیس سال سے اندھی ہے جب آپ لوگوں نے دستک دی تو اس نے دعا کی اے میرے مالک و مولیٰ دروازے پر دستک دینے والے فقرا کی حرمت کے طفیل میری آنکھیں مجھے لوٹا دے۔ اسی وقت اس کی آنکھوں میں روشنی آ گئی یہ سن کر ہم ایک دوسرے کو دیکھنے لگے۔ ہم نے آپس میں کہا' خدا کا لطف و کرم تو دیکھو کہ ہمارے باطنی حال فاش کر کے رسوا نہ کیا بلکہ عزت بخشی ہمارے جس ساتھی نے فقیرانہ لباس کی رائے دی تھی۔ سب سے پہلے اس نے کہا میں تو اب یہ لباس فقرا کا اتار نہیں سکتا اور رابعہ کے ہاتھ پر خدا کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں۔ اس کے بعد ہم تمام لوگوں نے اپنی پچھلی زندگیوں سے تائب ہو کر رب تعالیٰ سے معافی مانگی اور حضرت رابعہ کے وسیلہ سے راہ فقر اختیار کی۔

# حضرت رابعہ بصریہ حضرت امام ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نظر میں۔

## رابعہ کی مناجات:

کے بارے میں فرماتے ہیں کہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہما نے مناجات میں کہا "یاالٰہی! تو کیا اس دل کو دوزخ کی آگ میں جلائے گا" جو تجھ سے محبت کرتا ہو؟ ہاتف نے جواب دیا ہم ایسا نہیں کرتے "تو ہم پر بدگمانی نہ کر" کہتے ہیں حُب میں دو حروف ہیں "ح اور ب" جن میں یہ اشارہ پایا جاتا ہے کہ جو شخص محبت کرے اسے اپنی روح اور بدن دونوں سے نکل آنا چاہئے لفظ محبت کے استعمال میں صوفیاء کا گویا اس بات پر اجماع ہے کہ محبت محبوب سے موافقت کرنے کو کہتے ہیں اور سب سے زوردار موافقت وہ ہے جو دل سے ہو۔ نیز یہ کہ محبت سے مبانیت کی نفی ہو جاتی ہے۔ اس لئے کہ محب تو ہر لحہ اپنے محبوب کے ساتھ ہوتا ہے۔ حدیث پاک میں اسی طرح آیا ہے کہ حضرت ابوموسیٰ الاشعری سے روایت ہے کہ نبی اکرم نور مجسم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک شخص کچھ ایسے لوگوں سے محبت رکھتا ہے جن سے ابھی اس کی ملاقات نہیں ہوئی ہے۔ اس کے متعلق کیا حکم ہے۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا المرءُ مع احبَّ۔ انسان انہی لوگوں کے ساتھ ہے "جن سے اس کی محبت ہو۔ ایک بندہ ہے جو اپنے آپ کو کھو چکا ہے۔ اپنے رب کا لگاتار ذکر کرتا ہے اور اس کے حقوق برابر ادا کئے جا رہا ہے اور دل کی آنکھوں سے اپنے رب کو دیکھ رہا ہے" ذات خداوندی کے انوار نے اسے جلا دیا ہے اور اس کی محبت کے پیالوں سے اس نے صاف پاک شراب پی ہے یہ شخص جب گفتگو کرے گا تو اللہ تعالیٰ کی مدد سے گفتگو کرے گا اور اگر

حرکت کرے گا تو اسی کے حکم سے اور اگر ساکن ہوگا تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے لہٰذا یہ شخص اللہ تعالیٰ کے لئے اور اللہ رب العزت کی معیت میں ہوگا۔

## وحی داؤد علیہ السلام:

کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے داؤد علیہ السلام کی طرف وحی کی کہ اے داؤد! جب تک کسی اور کی محبت کسی دل میں پائی جاتی ہو اس وقت تک میں نے اس بات کو حرام قرار دے دیا ہے کہ میری محبت اس دل میں داخل ہو۔ الفضیل بن عیاض نے کہا کہ فضیل کو احتباس بول کی بیماری لگ گئی تو انھوں نے ہاتھ اٹھا کر دعا کی۔

اے اللہ! تجھے میری محبت کی قسم کہ میرا پیشاب کھول دے۔

ابوالعباس کہتے ہیں کہ ابھی ہم وہیں تھے کہ انھیں شفا ہوگئی۔

کہتے ہیں کہ محبت میں ایسی جان نثاری ہونی چاہیے جیسی عزیز مصر کی بیوی (زلیخا) میں تھی۔ کیونکہ جب حضرت یوسف علیہ السلام کی محبت انتہا کو پہنچ گئی تو بول اُٹھی۔

انار اودتہ عن نفسہ وانہ لمن الصادقین.

میں نے ہی پھسلانا چاہا تھا اور یہ سچ کہتا ہے۔

حالانکہ شروع میں اُسی نے یوں کہا تھا۔

قالت ماجزاءُ اراد باھلک سوء اً الاآن لیسبحن اوعذاب الیم'

## ایک صوفی اور رابعہ بصری:

ایک صوفی فرماتا ہے کہ میں نے حضرت رابعہ بصریہ رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہا کے حق میں دعا کی اور اکثر دعائیں کرتا تھا۔ پھر میں نے انھیں خواب میں دیکھا تو انھوں نے فرمایا کہ آپ کے تحفے نور کے تھالوں اور نور کے رومالوں میں ڈھانپے ہوئے مل جاتے ہیں۔[1]

---

[1] رسالہ قشیریہ ص ۰۵ ذ ص ۴۸۷ امام ابوالقاسم عبدالرحیم بن ہوازن قشیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ادارہ تحقیقات اسلامی بین الاقوامی اسلامیہ اسلام آباد پاکستان۔

# حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نظر میں

## مقام رابعہ بصریہ رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہا

حضرت رابعہ بصریہ عدویہ رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہا ایک نہایت پاکباز عارفہ کاملہ زاہدہ عابدہ مستجاب الدعوات تھیں اور حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نظر میں حضرت رابعہ بصری کا ایک خاص مقام تھا۔ وہ یہ کہ جب تک حضرت رابعہ بصریہ مجلس میں حاضر نہ ہوتیں تب تک حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ وعظ نہ فرمایا کرتے تھے۔ ایک دن کسی نے اس کی خاص وجہ دریافت کی تو فرمایا کہ میری بات کو سمجھتی ہی رابعہ بصری ہے تو میں تمہیں کیا وعظ و نصیحت کروں۔[1]

### حضرت رابعہ بصری اور امام مالک بن دینار:

حضرت امام مالک بن دینار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔ کہ ایک مرتبہ میں حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہا سے ملاقات کرنے کی غرض سے آپ کے ہاں پہنچا۔ تو دیکھا کہ آپ کے پاس ایک بوسیدہ چٹائی ہے جس پر اینٹ کا تکیہ بنا کر آرام فرماتی ہیں مٹی کا ایک ٹوٹا ہوا لوٹا ہے جس سے آپ پانی بھی پیتی ہیں۔ اور وضو بھی فرماتی ہیں۔ یہ دیکھ کر میں نے آپ سے کہا، کہ بہت سے امیر آدمی میرے جاننے والے ہیں۔ اگر آپ اجازت دیں تو میں آپ کے لئے ان سے کچھ طلب کروں۔ میری بات سن کر آپ نے مجھ سے سوال کیا کہ کیا تمہیں اور مجھے اور دولت مندوں کو روزی دینے والی ایک ہی ذات نہیں ہے؟ میں نے کہا، سب کو رزق عطا کرنے والا تو باری تعالیٰ ہی ہے۔ حضرت رابعہ

---

[1] شریف التواریخ، جلد اول ص ۴۵۰، سید شریف احمد شرافت نوشاہی ادارہ معارف نوشاہیہ۔

بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے فرمایا۔ تو کیا پھر اس ذات نے درویشوں کو ان کی غربت کے باعث فراموش کر دیا ہے۔ اور دولت مندوں کو رزق دینا اسے یاد رہ گیا ہے؟ میں نے کہا نہیں ایسی کوئی بات نہیں ارشاد فرمایا جب وہ ذات باری تعالیٰ ہر ایک کو جانتا ہے تو پھر ہمیں یاد دلانے کی ضرورت ہے اور ہمیں تو اس کی رضا میں ہی راضی رہنا چاہیے۔

## حضرت رابعہ اور سفیان ثوری:

ایک مرتبہ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور کہا کہ آج آپ مجھے وہ باتیں بتائیں جو آپ نے کسی کتاب یا علم کے وسیلہ سے حاصل نہ کی ہوں۔ بلکہ براہ راست آپ تک پہنچی ہوں۔ ان کی بات سن کر حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا تھوڑی دیر خاموش رہیں۔ پھر فرمایا میں نے ایک مرتبہ اپنی ضرورت کی اشیاء خریدنے کی غرض سے اپنے ہاتھ سے بنی ہوئی چند رسیاں فروخت کیں۔ خریدار نے مجھے اس کے عوض دو درہم دیئے تو میں نے ایک درہم اپنے دائیں ہاتھ میں اور دوسرا درہم اپنے بائیں ہاتھ میں پکڑ لیا مجھے اس بات کا خدشہ تھا کہ کہیں ایک ہی ہاتھ میں دونوں درہم لینے سے میں گمراہ نہ ہو جاؤں (آپ کا مطلب تھا۔ کہ کہیں مال کثرت کے باعث گمراہ نہ ہو جاؤں)۔[1]

## حضرت رابعہ اور چند بزرگ:

ایک دفعہ چند بزرگ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے ان سے پوچھا کہ تم کس لئے اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے ہو؟ ایک بزرگ نے جواب میں کہا' کہ ہم دوزخ کے ان طبقات سے خوف زدہ ہو کر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے ہیں۔ جن پر سے قیامت کے دن گزرنا پڑے گا۔ اور ہم اس لئے اللہ تعالیٰ کی بندگی کرتے ہیں' تاکہ دوزخ سے محفوظ رہ سکیں۔

ایک بزرگ نے کہا کہ ہم اس لئے اللہ تعالیٰ کی عبادت و بندگی کرتے ہیں تاکہ ہمیں جنت مل جائے۔ یہ سن کر حضرت رابعہ بصریہ نے فرمایا' جو کوئی بندگی دوزخ کے خوف

---

1. سیرت رابعہ بصری ص ۴۸ مطبوعہ کراچی۔

سے اور جنت کی امید وخواہش کے باعث اللہ تعالیٰ کی عبادت وبندگی کرتا ہے۔ وہ نہایت ہی برا ہے۔ اس پر لوگوں نے آپ سے دریافت کیا کہ کیسے آپ نے فرمایا کہ ہماری نگاہوں میں جنت اور دوزخ کا ہونا نہ ہونا برابر ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت فرض عین ہے۔ اور اگر وہ جنت اور دوزخ کو پیدا نہ فرماتا تو کیا بندے اس کی بندگی نہ کرتے یہ سن کر وہ تمام لوگ خاموش ہو گئے۔

## حضرت رابعہ بصری اور درویش:

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا کو اللہ تعالیٰ کی ذات بابرکات اور اللہ تعالیٰ کے وعدوں کا کامل یقین تھا۔ ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ آپ ظہر کی نماز پڑھ کر کھانا کھانے کی تیاری کر رہی تھیں۔ کہ چند درویش آپ سے ملاقات کرنے کی غرض سے خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ کھانے کا وقت تھا۔ اس لئے حضرت رابعہ بصری نے خادمہ سے پوچھا کہ گھر میں کتنی روٹیاں ہیں خادمہ نے عرض کی کہ دو روٹیاں ہیں۔ ابھی یہ بات ہی ہو رہی تھی کہ ایک سائل نے دروازے پر صدا لگائی۔ کہ اسے کھانے کے لئے روٹی دی جائے حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے وہ روٹیاں اٹھا کر اس صدا لگانے والے فقیر کو دے دیں۔ اور خود پردے کے پیچھے سے مہمانوں کے ساتھ ضروری گفتگو فرماتی رہیں۔ تھوڑی دیر کے بعد ایک کنیز خدمت میں حاضر ہوئی اور عرض کرنے لگی یہ روٹیاں میری مالکہ نے بھجوائی ہیں آپ نے اپنی خادمہ سے کہا کہ روٹیاں گنو! خادمہ نے روٹیاں گنی تو وہ اٹھارہ تھیں۔ حضرت رابعہ بصری نے فرمایا یہ روٹیاں واپس لے جاؤ یہ میرے لیے نہیں۔ کسی اور کے لیے آئی ہوں گی تمہاری مالکہ کو غلطی ہوئی ہے۔ کنیز نے اصرار کرتے ہوئے کہا کہ میری مالکہ نے یہ روٹیاں آپ ہی کے لئے بھجوائی ہیں۔ لیکن آپ نے اس کے اصرار کرنے کے باوجود روٹیاں واپس کر دیں۔ کنیز جب واپس گئی تو اس نے سارا ماجرا اپنی مالکہ سے بیان کر دیا۔ مالکہ نے روٹیاں گنی تو اٹھارہ تھیں کہنے لگی کہ میں نے تو بیس روٹیاں بھیجی تھیں۔ مگر غلطی سے اٹھارہ روٹیاں چلی گئیں۔ اب تم دو روٹیاں ان میں رکھ کر لے جاؤ کہ حضرت رابعہ بصری کو دے دو۔

لہٰذا کنیز دوبارہ بیس روٹیاں لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئی۔ اور آپ نے بیس روٹیاں لے لیں اور مہمانوں کو کھانے کے لئے پیش کر دیں۔ مہمان اس واقعہ کو بڑی دیر سے سن رہے تھے۔ جب کھانا کھا چکے تو دریافت کیا کہ آخر یہ کیا ماجرا تھا؟ آپ نے فرمایا اس میں حیران ہونے والی کوئی بات نہیں تم جب میرے پاس آئے تو میرے پاس دو روٹیاں تھیں۔ ایک سائل آیا تو میں نے دو روٹیاں اسے دے دیں۔ اور میرا رب فرماتا ہے کہ میں ایک کے بدلے دس دیتا ہوں۔ اور لہٰذا مجھے اپنے رب پر کامل یقین تھا کہ وہ مجھے ایک کے بدلے 10 دس ضرور دے گا۔ اور دو کے بدلے بیس روٹیاں ملیں گی لہٰذا جب اٹھارہ روٹیاں آئیں تو میں نے دوبارہ واپس کر دیں کیونکہ اس میں دو روٹیاں کم تھیں اور جب بیس آئیں تو رکھ لیں کیونکہ یہی میرے رب کا سچا وعدہ تھا کہ تم ایک دو اور میں دس دوں گا اور میں نے دو دیں تو اس نے مجھے بیس دے دیں۔ جب ان احباب نے یہ باتیں سنیں تو وہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا سے بے حد متاثر ہوئے۔ اور اپنے رب کی رحمت پر کامل یقین رکھنے لگے۔ اس کے علاوہ ایک مرتبہ ایک بصرہ کے بزرگ حضرت رابعہ بصری کے پاس آئے اور گفتگو کے دوران زیادہ تر دنیا کی شکایات کرتے رہے۔ حضرت رابعہ بصری نے فرمایا۔ معلوم ہوتا ہے کہ آپ دنیا سے بہت محبت کرتے ہیں کیونکہ جس شخص کو جس چیز سے زیادہ محبت ہوتی ہے وہ اس کا بہت زیادہ ذکر کرتا ہے اس لیے اگر آپ کو دنیا سے اتنی زیادہ محبت نہ ہوئی تو آپ اس کا اتنی کثرت سے ذکر نہ کرتے آپ کی یہ بات سن کر وہ بزرگ خاموش ہو گئے اور پھر کبھی آپ کے سامنے دنیا کی شکایت نہ کی[1] حضرت امام القاسم قشیری فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک شخص نے حضرت رابعہ بصریہ سے کہا' کہ میں نے بہت سے گناہ اور معاصی کئے ہیں اب اگر توبہ کروں تو کیا اللہ مجھے معاف فرمادے گا۔؟

تو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے فرمایا۔ اصل معاملہ یوں نہیں اصل بات یہ ہے کہ خدا تجھے معاف کر دے گا تب ہی تو توبہ کرے گا۔ یاد رکھو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ "ان اللّٰہ یحب التوابین ویحب المتطھرین"۔ بے شک اللہ توبہ کرنے والوں

---

[1] سیرت رابعہ بصریہ ص ۳۷ مطبوعہ کراچی۔

کو دوست رکھتا ہے اور پاکی حاصل کرنے والوں کو محبوب رکھتا ہے۔ جس سے کوئی لغزش سرزد ہوتی ہے اسے اپنی غلطی کا یقین ہوتا ہے۔ اور جب توبہ کرتا ہے تو توبہ کی مقبولیت کا شک رہتا ہے۔ بالخصوص جب کہ توبہ کے قبول ہونے کی شرط اور حق یہ ہے کہ تائب اللہ تعالٰی کی محبت کا مستحق ہو اور یہ بات بہت ہی مستبعد ہے کہ عاصی ایسے مقام پر پہنچ کرتا ہے۔ لہٰذا بندہ جب کسی ایسی بات کا مرتکب ہوتا ہے جس سے توبہ کرنا ضروری ہے تو اس کے لئے یہی وجہ ہے کہ وہ ہر وقت اللہ کے سامنے انکساری کرے اور اپنے گناہ سے بیزاری کا اظہار اور استغفار کرتا رہے' چنانچہ صوفیاء کا قول استشقا رالوجل الی الاجل۔'' خوف کا احساس موت تک رہنا چاہیے اللہ تعالٰی فرماتا ہے۔ قل ان تحبون اللّٰہ فاتبعونی یحببکم اللہ ۔ اے محبوب انہیں فرما دیجئے کہ اگر تمہیں اللہ سے محبت ہے تو میری تابعداری کرو اللہ تم سے محبت کرے گا۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا طریقہ یہ تھا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہمیشہ استغفار کرتے رہتے۔ چنانچہ فرماتے ہیں۔ انہ لیغان علی قلبی فاستغفر اللہ فی الیوم سبعین مرۃ ۔ میرے دل پر پردہ چھا جاتا ہے تو میں دن میں ستر بار استغفار کرتا ہوں میں نے ابو عبد اللہ صوفی سے سنا انہوں نے بتایا کہ یحیٰی بن معاذ فرما رہے تھے۔ کہ توبہ کے بعد کی لغزش توبہ سے پہلے کی ستر لغزشوں سے بدتر ہے میں نے محمد بن الحسن سے سنا۔ انہوں نے کہا کہ میں نے ابو عبید اللہ الرازی سے سنا کہ میں نے ابو عثمان سے سنا کہ انہوں نے اللہ تعالٰی کے فرمان کہ انا الیسا ایا بھم کی یوں تشریح فرمائی۔ خواہ یہ لوگ اللہ کی مخالفت میں کس قدر دور کیوں نہ چلے جائیں انہیں بالآخر ہماری طرف لوٹنا ہے۔[1]

## حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ:

محبوب الٰہی قدس سرۃ ایک حکایت بیان فرماتے ہیں۔ کہ ایک شخص حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالٰی علیہما کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور ذکر دنیا بڑی برائی کے ساتھ کرنے لگا جب وہ اپنی بات مکمل کر چکا تو حضرت رابعہ نے فرمایا کہ تم آئندہ میرے پاس نہ آنا کہ تم دنیا کے دوست ہو اور اس کا ذکر بہت زیادہ کرتے ہو۔[2] (چھیالیسویں مجلس روز یکشنبہ تاریخ

1. رسالہ قشیریہ ص ۱۲۸، امام ابوالقاسم قشیری رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ اسلام آباد۔
2. فوائد الفواد ص ۳۰۶، حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ۔

۱۸ ماہ ربیع الاخر ۱۸۷ھ) جیسا کہ اوپر دو مرتبہ گزر چکا ہے۔

## حضرت امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ:

بیان فرماتے ہیں کہ حضرت رابعہ بصری نے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کہا کہ تم اچھے آدمی ہو بشرطیکہ دنیا کو دوست نہ رکھو۔ تو سفیان ثوری نے کہا وہ کس طرح تو فرمایا کہ تم حدیث روایت کرنے کو پسند کرتے ہو۔[1]

## شیخ شہاب الدین سہروردی:

بیان فرماتے ہیں کہ حضرت رابعہ بصری فرماتی ہیں کہ عاشق کی آہ وفغاں کو اس وقت تک چین نہیں ہوتا جب تک اس کی رسائی محبوب کے پاس نہ ہو جائے۔[2]

## اہل تصوف کے درجات حضرت علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی نظر میں:

حضور داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اہل تصوف تین طرح کے ہوتے ہیں۔

(1) ایک صوفی۔ (2) دوسرا متصوف (3) متصوف صوفی وہ ہے جو اپنی ذات کے لحاظ سے فانی مگر اللہ تعالیٰ کی ذات عالی سے صفات کے ساتھ باقی ہو یعنی طبعی تقاضوں سے چھٹکارہ حاصل کر کے واصل حقیقت ہو۔

2۔ دوسرا متصوف: جو مجاہدہ اور ریاضت کے ذریعے سے اس درجے کا متلاشی ہو اور اپنے تمام امور میں اہل تصوف یعنی صوفیاء کے طرز عمل کو مدنظر رکھے۔

3۔ اور متصوف وہ ہے: جو اپنے مال ومنال اور اپنی دنیا و دولت کے تحفظ کے لیے صوفیاء کا لبادہ اوڑھے رکھے حالانکہ اسے ان کے مرتبہ اور مقام کی کوئی خبر نہیں حتیٰ کہ صوفیاء کا قول کہ "المتصوف عندالصوفیة کالذب وعند غیر ھم کالذئاب" صوفیا کے نزدیک متصوف مکھی طرح ذلیل اور عندالناس وہ خونخوار بھیڑیے کی طرح مردار کھانے والا مریض

---

[1] کیمیائے سعادت ص ۲۷۶ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ (مطبوعہ کراچی)۔

[2] عوارف المعارف ص ۶۷۳ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ کراچی۔

ہوتا ہے۔صوفی واصل بحق ہوا کرتا ہے متصوف اصول تصوف پر چلنے والا ہوا کرتا ہے اور متصوف فضول ہے بے ہودہ اور زیاں کار ہوتا ہے جسے اللہ تعالیٰ کا وصل نصیب ہو گیا وہ اپنے مقصد کے حصول کی وجہ سے مراد سے بامراد اور مقصود کے پالینے سے بامقصود ہو گیا اور جس کو اصل وقواعد تصوف پر چلنا نصیب ہو گیا وہ احوال طریقت پر متمکن اور قادر ہو گیا اور اس کے لطائف میں استحکام کے ساتھ ٹھہر گیا اور جس کے نصیب میں بے ہودگی اور واہیات باتیں ہیں وہ تمام صفات عالیہ سے محروم رہا اور محض رسم کی درسگاہ پر بیٹھ گیا۔اور اسی میں الجھ کر حقیقیہ سے محجوب ہو گیا اور اسی حجاب کے سبب نہ اسے وصل حق نصیب ہوا نہ وہ طریقت کے اصولات سے آگاہ ہو سکا مشائخ صوفیاء کے نزدیک اس کے معنی کی تحقیق میں کثیر رموز موجود ہیں جن کا احصار اگرچہ ناممکن ہے مگر بعض میں انشاء اللہ بیان کریں گے [1]

## محبت اور محاسبہ نفس:

حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب مکاشفۃ القلوب میں فرماتے ہیں کہ حضرت سفیان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں محبت دراصل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تابعداری کا نام ہے'ایک دوسرے بزرگ کا فرمان ہے'دوام ذکر ہی محبت ہے۔

اور ایک بزرگ نے فرمایا'محبوب کو ترجیح دینا محبت ہے۔ایک بزرگ کا فرمان ہے'دنیا میں رہنے کو ناپسند کرنا محبت ہے'مگر یہ تمام باتیں محبت کا نتیجہ ہیں اور نفس محبت کسی نے بیان نہیں کی۔ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ محبت دراصل محبوب کی طرف سے ایک مفہوم ہے کہ دل اس کے ادراک سے مغلوب اور اس کی تعبیر سے عاجز ہیں۔اسی طرح حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں۔دنیاوی تعلقات والے کو اللہ تعالیٰ نے محبت سے محروم کر دیا۔نیز فرمایا جو محبت بھی معاوضہ میں کی جائے۔اس کا حال یہ ہے کہ جب معاوضہ ختم ہوا تو محبت بھی ختم ہو گئی۔اور ان کے علاوہ حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا فرمان ہے جو اللہ تعالیٰ کی محبت بتائے'وہ اس بات سے بچے کہ غیر اللہ کے سامنے عاجزی کرے۔حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ سے کہا گیا کہ ہمیں عارف اور محبت کرنے والے کی

[1] کشف المحجوب'ص ۶۲'حضرت داتا گنج بخش علی الہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

تعریف بتایئے؟ تو حضرت شبلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا عارف اگر بات کرے تو ہلاک ہو اور محبت کرنے والا اگر خاموش رہے تو ہلاک ہو۔ حضرت شبلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے یہ پڑھا۔

یاایھا السید الکریم

حبک بین الحشاءِ مقیم

اے میرے کریم آقا' تیری محبت میرے دل میں بیٹھ چکی

یارافع النوم عن جضونی

انت بما مربی علیم

اے میری آنکھوں سے نیند ختم کرنے والے' مجھ پر جو گزر رہا ہے تو اسے خوب جانتا ہے' ایک دوسرے شاعر نے کہا۔

عجبت لمن یقول ذکرت اُلفی

وھل انی فاذکر مانسیت

مجھے اس پر تعجب ہے جو وہ کہتا ہے' مجھے میری محبت یاد ہے' اور کیا میں بھول جاتا ہوں کہ فراموش کردہ کو یاد کروں۔

امرت اذا ذکرتک ثم احیاءُ

ولو لا حسن ظنی ماحییت

جب میں تجھے یاد کرتا ہوں' تو مر جاتا ہوں' پھر زندہ ہوتا ہوں اور اگر میرا حُسنِ ظن نہ ہو تو زندہ نہ رہوں۔

فاحیا بالمنیٰ وامرت شوقاً

فکم احیا علیک وکم اموت

میں تقدیر سے زندہ ہوں اور شوق سے مرتا ہوں' پس میں تجھ پر کئی بار زندہ ہوا ہوں اور کئی بار مرا ہوں۔

شربت الحب کاساً بعد کاسٍ

فما نفد الشرابُ وماورِیت

میں نے کئی کئی پیالے پیئے' نہ مشروب ختم ہوا اور نہ میں سیراب ہوا۔

فلیت خیالہ نصب لعینی
فان قصدت فِیْ نظری عمیت

کاش! اس کا خیال میری آنکھوں میں رہے پس اگر میں دیکھنے میں کوتاہی کروں تو اندھا ہو جاؤں۔

ابن جلاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی کی جب میں اپنے بندے کے باطن کو دیکھتا ہوں کہ اس میں دنیا و آخرت کی محبت نہیں تو اس کے دل کو محبت سے بھر دیتا ہوں اور اسے اپنی حفاظت میں لے لیتا ہوں۔ منقول ہے کہ حضرت سمنون رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ایک دن محبت کے بارے میں کلام فرمایا' اچانک ایک پرندہ سامنے آن گرا اور اپنی چونچ سے زمین کریدتا رہا' حتیٰ کہ اس کا خون نکل پڑا اور وہ مرگیا' حضرت ابراہیم ادھم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا' اے میرے اللہ کریم تو جانتا ہے کہ تو نے مجھے جو اپنی محبت سے نوازا ہے' اپنے ذکر سے مانوس کردیا ہے۔ اور اپنی عظمت میں غور و فکر کے لیے فارغ کردیا۔ ان نعمتوں کے مقابلے میں میرے نزدیک جنت کو مچھر کے پر برابر بھی درجہ حاصل نہیں۔ حضرت رابعہ بصری عدویہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہا نے ایک دن فرمایا'

کہ ہمیں ہمارے محبوب کی خبر کون دے گا۔ تو ان کی خادمہ نے عرض کی کہ ہمارا محبوب ہمارے ساتھ ہے' مگر دنیا نے ہمیں اس سے علیحدہ کر کے رکھا ہے۔ حضرت سری سقطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ جس نے اللہ تعالیٰ سے محبت کی وہ زندہ رہا اور جس نے دنیا کی طرف توجہ رکھی وہ محروم رہا اور احمق انسان صبح و شام "کچھ نہ" میں لگا رہتا ہے اور عقل مند آدمی اپنے عیوب کا متلاشی رہتا ہے۔[1]

حضرت محمد اسلم طوسی رحمۃ اللہ علیہ اور نعمی طرطوسی رحمۃ اللہ علیہ نے بیابانوں میں تیس ہزار راہ گیروں کو پانی پلایا اور رابعہ بصریہ رحمۃ اللہ علیہا کے مزار پر آ کر کہا کہ تیرا قول تو یہ تھا کہ میں دو جہاں سے بے نیاز ہو چکی لیکن آج تیری وہ بے نیازی رخصت ہو گئی چنانچہ مزار میں سے آواز آئی کہ جس چیز کا میں مشاہدہ کرتی رہی اور فی الوقت بھی کر رہی ہوں وہ میرے لئے بہت ہی باعث برکت ہے۔

---

1. مکاشفۃ القلوب ص ۵۹۸ حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ مطبوعہ لاہور

# کشتہ عشق الٰہی[1]

## حضرت بی بی رابعہ بصریہ (رحمۃ اللہ علیہا)

تذکرۃ الاولیاء میں ہے کہ حضرت رابعہ بصریہ کے والد اس قدر غریب تھے۔ کہ گھر میں روشنی کے لئے چراغ تک نہ تھا۔ جس روز حضرت رابعہ پیدا ہوئیں۔ اس روز گھر میں نہ جلانے کو تیل تھا نہ خرچ کے لئے ایک پیسہ۔ حضرت رابعہ چار بہنیں تھیں۔ حضرت رابعہ چونکہ سب سے چھوٹی تھیں اور اپنی بہنوں میں چوتھے نمبر پر پیدا ہوئیں تھیں۔ اس لیے والدہ ماجدہ نے نام رابعہ رکھا اور اسی نام سے مشہور ہو گئیں۔

### حضور ﷺ سرور عالم کی بشارت:

جس روز حضرت رابعہ پیدا ہوئیں۔ گھر والوں نے آپ کے والد سے کہا جاؤ ہمسایہ کے یہاں سے روشنی کے لئے اور حضرت رابعہ کی ناف پر لگانے کے لئے تیل لے آؤ۔ پیسے پاس نہ تھے نہیں تو بازار سے لے آتے۔ ہمسایہ کے مکان کے دروازے پر جا کر کھڑے ہو گئے اور دروازے کے کواڑوں پر ہاتھ لگا کر واپس آ گئے۔ آپ کے والد نے قسم کھا رکھی تھی کہ خواہ کتنی ہی حاجت کیوں نہ ہو کسی سے سوال نہ کروں گا۔ گھر والوں سے کہہ دیا کہ ہمسایہ تو دروازہ نہیں کھولتا۔ اس رات کو آپ کی والدہ کو ناداری کا سخت احساس ہوا۔ رنج وغم کی حالت میں سو گئے۔ خواب میں حضور ﷺ کی زیارت ہوئی حضور ﷺ نے فرمایا۔ غمگین کیوں ہو۔ تمہاری لڑکی بڑی نیک بخت لڑکی ہے۔ میری امت کے اکہتر ہزار گنہگاروں کی خدا سے شفاعت کرے گی۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میری طرف سے امیر

[1] ظلِ اولیاء ص ۲۸، ص ۳۸ علامہ شاہ مراد سہروردی مارہرہ شریف انڈیا۔

بصرہ کے نام ایک خط لکھو۔ جس کا مضمون یہ ہو کہ تم روزانہ رات کو سو مرتبہ اور جمعہ کی شب کو چار سو مرتبہ درود شریف پڑھا کرتے تھے کیا بات ہے۔ جمعہ گزشتہ کی شب کیوں بھول گئے۔ اس کا کفارہ یہ ہے کہ حامل مکتوب ہذا کو چار سو دینار مال حلال کے ادا کر دو۔

حضرت رابعہ کے والد خواب سے بیدار ہو کر رونے لگے۔ کاغذ قلم دوات لے کر خط لکھا اور اس کو لے کر امیر بصرہ کے پاس گئے۔ چوکیدار کے ذریعہ خط اندر پہنچایا اور جواب کے منتظر رہے۔ خط پڑھتے ہی امیر بصرہ نے حکم دیا کہ دس ہزار درہم فقرا کو صدقہ کر دو اور اس سے کہنا کے میرا جی تو چاہتا ہے کہ تمہیں اپنے پاس اندر لاؤں لیکن چونکہ تم رسالت مآب ﷺ کا پیغام لے کر آئے ہو میرا جی چاہتا ہے کہ میں خود تمہاری زیارت کے لئے آؤں اور تمہارے آستانہ کی خاک کو اپنے سر اور داڑھی پر لگاؤں میں تمہیں قسم دیتا ہوں کہ جب روپیہ کی ضرورت ہو میرے پاس آجایا کرو۔ حضرت رابعہ کے والد وہ روپیہ لے کر ضروری سامان خرید کر گھر آئے۔

حضرت رابعہ جوان ہو گئیں۔ والدین کا انتقال ہو گیا۔ بصرہ میں سخت قحط نمودار ہوا چاروں بہنیں قحط کی وجہ سے ایک دوسرے سے جدا ہو گئیں۔ حضرت رابعہ بھی بصرہ سے چل دیں۔ راستہ میں کسی ظالم نے آپ کو گرفتار کر کے لونڈی بنا کر بعوض چند درہم فروخت کر دیا۔ آقا ان کو اپنے گھر لے آیا اور محنت مشقت لینے لگے۔ ایک دن کا واقعہ ہے۔ آپ کہیں جا رہی تھیں۔ سامنے کوئی غیر محرم آ گیا۔ آپ اسے دیکھ کر بھاگ پڑیں۔ بھاگتے ٹھوکر لگ کر گر پڑیں۔ ہاتھ کی ہڈی ٹوٹ گئی آپ زمین پر سر رکھ کر خدا سے عرض کرنے لگیں۔ یا اللہ میں غریب لڑکی ہوں میرے ماں باپ بھی انتقال کر گئے اس غم میں تیری رضا کی طالب ہوں۔ یا اللہ میں سب تکلیفیں برداشت کر رہی ہوں۔ اے خدا تو مجھ سے راضی ہے یا نہیں۔ ندا آئی فکر مند مت ہو کل تمہیں وہ مرتبہ ملنے والا ہے۔ کہ آسمان کے مقرب فرشتے بھی تم پر فخر کریں گے۔ یہ جواب سننے کے بعد حضرت رابعہ اپنے آقا کے مکان پر آ گئیں۔

حضرت رابعہ بصریہ کی یہ حالت تھی کہ ہمیشہ روزہ سے رہتی تھیں۔ اپنے آقا کی خدمت سرانجام دیتی تھیں اور تمام رات نماز پڑھا کرتی تھیں۔

ایک روز کا واقعہ ہے۔ حضرت رابعہ بصریہ رات کو نماز میں مصروف مناجات تھیں الٰہی میری خواہش ہے کہ تیرے حکم کی فرمانبردار ہوں اور میری آنکھوں کی روشنی تیری درگاہ میں حاضری سے عاجز ہے اگر میرے بس کی بات ہوتی تو تیری خدمت سے ایک منٹ بھی محروم نہ رہوں الٰہی تو نے مجھے عاجز اور زیردست پیدا کیا ہے اس لئے تیری خدمت میں حاضری دیر سے نصیب ہوتی ہے کہ سوتے سوتے ان کے آقا کی آنکھ کھل گئی۔ وہ یہ نظارہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ حضرت رابعہ سربسجود ہیں سر پر نور الٰہی کی قندیل روشن ہے۔ سارا مکان نور سے معمور ہے۔ صبح ہوئی تو آقا کہنے لگا الٰہی عبادت گزار لونڈی سے خدمت لینی مناسب نہیں۔ میں نے تمہیں آزاد کر دیا۔ اگر تم میرے ہاں رہو میں تمہاری خدمت کے لئے حاضر ہوں ورنہ آپ کو اختیار ہے۔

حضرت رابعہ اجازت لے کر باہر آ گئیں اور عبادت خداوندی میں دلجمعی کے ساتھ مصروف ہو گئیں۔

## ایک ہزار رکعت نماز:

حضرت رابعہ بصریہ دن رات میں ایک ہزار رکعت نماز پڑھا کرتی تھیں۔ کبھی کبھی حضرت خواجہ حسن بصری کی مجلس میں بھی تشریف لے جایا کرتی تھیں۔

## کرامت:

آزادی کے کئی سال بعد حضرت رابعہ حج کے لئے تشریف لے گئیں۔ ایک گدھے پر سامان باندھ کر آپ ایک قافلہ کے ہمراہ جا رہی تھیں ایک جنگل میں پہنچیں تو آپ کا گدھا مر گیا۔ قافلہ والوں نے کہا۔ کہو تو تمہارا سامان اٹھا لیں حضرت رابعہ نے فرمایا نہیں لوگو تم روانہ ہو جاؤ۔ میں تمہارے بھروسے پر نہیں چلتی۔ قافلہ روانہ ہو گیا۔ حضرت رابعہ جنگل میں تنہا رہ گئیں حضرت رابعہ نے خدا تعالیٰ سے عرض کی کیا ایک عاجز اور غریب عورت کے ساتھ بادشاہ ایسا ہی سلوک کیا کرتے ہیں۔ تو نے مجھے اپنے گھر پر آنے کی دعوت دی۔ اثنائے سفر میں میرا گدھا بھی مروا دیا اور میں جنگل میں تنہا کھڑی رہ گئی۔

ادھر حضرت رابعہ بصریہ کی زبان سے یہ الفاظ نکلے ادھر آپ کا مرا ہوا گدھا دوبارہ زندہ ہو کر کھڑا ہو گیا۔ حضرت رابعہ گدھے پر اپنا سامان لاد کر مکہ مکرمہ کی طرف روانہ ہو گئیں۔

تذکرۃ الاولیاء میں ہے کہ رابعہ بصریہ جب دوبارہ حج کے لئے تشریف لے گئیں تو خانہ کعبہ آپ کے استقبال کے لئے آیا اور حضرت رابعہ نے فرمایا مجھے رب البیت کی ضرورت ہے بیت کو کیا کروں مجھے تو اس استقبال کی ضرورت ہے' جومن تقرب شبراً تقربتُ الیہ ذراعا جو شخص مجھ سے ایک بالشت قریب ہوتا ہے۔ میں اس کے ایک ہاتھ قریب ہوتا ہوں۔

## حضرت رابعہ کا حضرت ابراہیم ادھم کو جواب:

تذکرۃ الاولیاء میں ہے کہ حضرت سلطان ابراہیم ادھم چودہ سال میں مکہ معظمہ پہنچے تھے۔ آپ کو خیال پیدا ہوا کہ لوگ بیت اللہ کی زیارت کے لئے جا رہے ہیں۔ چنانچہ آپ اپنے مکان سے دو رکعت نماز ہر قدم پر ادا کرتے ہوئے چل دیئے چودہ سال بعد مکہ معظمہ پہنچے تو وہاں بیت اللہ نظر نہ آیا۔ حیران رہ گئے یہ کیا ماجرا ہے؟ کیا میری آنکھوں میں فتور پیدا ہو گیا۔ کہ بیت اللہ کی زیارت سے محروم رہا۔ غیبی ندا آئی تیری آنکھوں میں کوئی خلل نہیں ہے۔ بیت اللہ ایک ضعیف عورت کے استقبال کے لئے گیا ہوا ہے۔ اس واقعہ سے حضرت ابراہیم ادھم پر حیرت طاری ہوئی حضرت رابعہ بصریہ سے ملے فرمایا اے رابعہ تو نے کیا کر رکھا ہے۔ چار دانگ عالم میں تیرا شہرہ ہے۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا غلط بات ہے دنیا میں شہرت تمہاری ہو رہی ہے۔ چودہ سال میں بیت اللہ تک پہنچے ہیں۔ حضرت ابراہم ادھم نے فرمایا رابعہ میں نے چودہ سال نماز پڑھتے پڑھتے قطع مسافت کی ہے۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا کہ تم نماز میں مشغول رہے۔ میں نیاز میں مشغول رہی۔ حضرت رابعہ بصریہ حج ادا کر کے رونے لگیں خدا تعالیٰ سے عرض گزار ہوئیں الٰہی تو نے ادائیگی حج پر خیر و خوبی کا وعدہ کیا ہے۔ اب بھی اگر میرا حج قبول نہ ہوا تو میرے لئے بڑی مصیبت ہے۔ کیا اس مصیبت کا بھی ثواب ملے گا۔ حضرت رابعہ بصریہ حج سے فارغ ہو کر بصرہ واپس آ کر عبادت میں مشغول ہو گئیں۔ اگلے سال ایام حج کے موقعہ پر کہنے لگیں

کہ پچھلے سال خانہ کعبہ میرے استقبال کے واسطے آیا تھا۔اس سال میں خانہ کعبہ کا استقبال کروں گی۔حضرت شیخ علی فارمدی کا بیان ہے کہ آپ حج کے قصد سے گھر سے نکل کھڑی ہوئیں اور آخرت سات سال بعد عرفات پہنچیں۔وہاں ندائے غیبی آئی اے عورت یہ کیا طریقہ ہے اگر تجھے میری طلب ہے تو میری طلب میں سرگرم ہو جا۔میں تجھ پر اپنی تجلی ڈالوں۔حضرت رابعہ نے جواب دیا۔یارب العزت رابعہ کے پاس اتنا سرمایہ نہیں کہ تیری تجلی کا بار برداشت کر سکے مجھے فقر مطلوب ہے۔ندا آئی اے رابعہ فقر کے راستہ کو طے کرنے کے بعد کہیں ہمارا وصال حاصل ہوتا ہے۔تیرے لئے ابھی تو ہم تک پہنچنے میں ستر حجاب ہیں جب تک یہ حجاب دور نہ ہوں گے۔ہمارا فقر تجھے حاصل نہیں ہو سکتا۔آنکھ اٹھا کر اوپر دیکھ حضرت رابعہ نے جونہی نگاہ اوپر اٹھائی خون کا دریا ہوا میں معلق نظر آیا۔آواز آئی یہ خون ہمارے ان عاشقوں کی آنکھوں کا ہے۔جو راہ طلب میں پہلی ہی منزل میں پہنچ کر نیست و نابود ہو گئے۔حضرت رابعہ نے عرض کیا الٰہی ان لوگوں کی کوئی صفت بھی بیان فرما۔اسی وقت حضرت رابعہ کو ماہواری آنے لگی۔ندا آئی ان کا پہلا مقام یہ ہے کہ سات سال پہلو کے بل چل کر وہ ہمارے ایک ڈھیلا یا پتھر کی زیارت کو پہنچتے ہیں۔اور یہاں پہنچ کر اس علت کی وجہ سے ان کے لئے آگے جانے کا راستہ بند ہو جاتا ہے۔حضرت رابعہ نے عرض کیا کہ یاالٰہی تیرے گھر میں رہنے کی بھی مجھے اجازت نہیں۔بصرہ میں تیری طلب کی وجہ سے نہ رہ سکی۔اب کیا کروں۔کچھ دیر توقف کے بعد حضرت رابعہ بصرہ واپس آ کر ایک گوشہ میں معتکف ہو گئیں۔

## مہمان نوازی:

تذکرۃ الاولیاء میں ہے۔کہ دو بزرگ حضرت رابعہ سے ملاقات کے لئے آئے۔یہ دونوں بزرگ بصرہ کے تھے۔انہوں نے رابعہ سے کہا کہ اگر حلال کھانا میسر ہو تو لاؤ ہمیں بھوک لگ رہی ہے۔اس وقت حضرت رابعہ کے پاس ایک روٹی رکھی ہوئی تھی۔حضرت رابعہ نے اس روٹی کے دو ٹکڑے کئے۔اس خیال سے کہ آدھی آدھی روٹی مہمانوں کے سامنے پیش کر دی جائے۔اسی دوران میں کسی سائل نے ندا دی۔آپ نے روٹی کے

دونوں ٹکڑے سائل کو دے دیئے۔ یہ دونوں بزرگ یہ ماجرا دیکھ کر حیران رہ گئے۔ اتنے میں ایک لڑکی گرم گرم روٹیاں لے کر آئی۔ حضرت رابعہ نے فرمایا بیٹی جاؤ یہ روٹیاں لے جاؤ۔ شاید تمہاری بی بی نے کسی اور کے پاس بھیجی ہوں گی وہ لڑکی روٹیاں لے کر واپس چلی گئی۔ بی بی نے دو روٹیاں اور دے کر بھیجیں حضرت رابعہ نے شمار کر کے رکھ لیں۔ اب وہ تعداد میں بیس تھیں حضرت رابعہ نے وہ روٹیاں مہمانوں کے آگے رکھ دیں۔ کھانا کھانے کے بعد مہمانوں نے پوچھا۔ یہ کیا بات تھی تم نے روٹیاں کیوں واپس کر دیں تھیں۔ حضرت رابعہ نے فرمایا جس وقت تم میرے پاس آئے مجھے معلوم ہو گیا تھا کہ تم بھوکے ہو میرے پاس ایک روٹی رکھی تھی۔ میں نے اس روٹی کے دو ٹکڑے اس خیال سے کئے کہ آدھی آدھی روٹی تمہارے سامنے رکھ دوں سائل نے ندا دی میں نے خدا کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے وہ روٹی سائل کو دے دی۔ اور خدا تعالیٰ سے مناجات کی کہ الٰہی تو نے فرمایا ہے۔ جو ہماری راہ میں خرچ کرتا ہے۔ ہم اس کا دس گنا عطا کرتے ہیں۔ اب یہ لڑکی اٹھارہ روٹیاں لے کر آئی تو میں سمجھ گئی کہ یا تو یہ روٹیاں میرے پاس نہیں بھیجی گئی ہیں۔ یا لانے والی نے اس میں تصرف کیا ہے اس لئے میں نے روٹیاں واپس کر دی تھیں۔ چنانچہ دوبارہ حسب وعدہ خداوندی بیس روٹیاں آ گئیں۔ والحمدللہ علی ذالک۔

## فضائل و کرامات:

حضرت رابعہ بصریہ رات کو نماز پڑھ رہی تھیں۔ بے پناہ شوق و استغراق میں ان کی آنکھ لگ گئی۔ حضرت رابعہ کے جسم پر ایک چادر تھی۔ ایک چور چوری کی نیت سے آیا۔ ڈھونڈا بھالا کچھ نہ ملا تو حضرت رابعہ کے جسم پر سے چادر اتار کر چلنے کا قصد کیا نابینا ہو گیا۔ چور نے چادر پھینک دی بینائی بحال ہو گئی۔ چور نے کئی بار اس طرح کیا۔ اسی دوران میں عبادت خانہ کے ایک گوشہ سے آواز آئی او بے وقوف کیوں مصیبت مول لیتا ہے۔ کئی سال ہوئے رابعہ نے خود کو میرے سپرد کر دیا ہے اس کے پاس تو شیطان تک کو آنے کی ہمت نہیں چور کی تو کیا مجال ہے اس حرکت سے باز آ جا۔ ایک دوست اگر محو خواب ہے دوسرا دوست تو بیدار ہے۔

حضرت رابعہ بصریہ کو کھانا کھائے ہوئے کئی روز ہو گئے تھے۔ آپ کی خادمہ کھانا پکا رہی تھیں۔ بھگار کے لئے پیاز کی ضرورت تھی۔ پیاز موجود نہ تھی خادمہ نے پوچھا اگر آپ اجازت دیں تو ہمسایہ کے گھر سے پیاز مانگ لاؤں حضرت رابعہ نے فرمایا کہ چالیس سال سے میں نے خدا سے عہد کر رکھا ہے۔ کہ تیرے سوا کسی چیز کے لئے غیر سے سوال نہ کروں گی میں اپنے عہد کی خلاف ورزی نہیں کر سکتی اگر پیاز نہیں ہے تو نہ ہو مجھے سوال کرنا پسند نہیں۔

ایک روز حضرت رابعہ بصریہ پہاڑ پر بیٹھی ہوئی تھیں آپ کے اردگرد وحشی جانوروں کا ہجوم تھا۔ اتنے میں حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ تشریف لے آئے۔ تمام جانور حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھ کر بھاگ پڑے۔ حضرت خواجہ حسن بصری یہ نظارہ دیکھ کر حیران رہ گئے۔ فرمایا اے رابعہ کیا بات ہے یہ جانور تم سے اس درجہ مانوس ہیں۔ کہ میری شکل دیکھتے ہی بھاگ گئے۔ حضرت رابعہ نے پوچھا آج آپ نے کیا کھایا تھا۔ حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے جواب دیا۔ یخنی حضرت رابعہ نے فرمایا جب تم ان جانوروں کا گوشت اور چربی کھاتے ہو پھر وہ تمہیں دیکھ کر نہ بھاگیں تو اور کیا کریں۔

عام طور پر حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بالا خانہ پر مصروف عبادت رہا کرتے تھے۔ ایک دن حضرت رابعہ نے پرنالے سے پانی ٹپکتا دیکھا۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی گریہ وزاری سے یہ پانی بہہ نکلا ہے آپ نے فرمایا کہ آنکھوں کے آنسو بہانے سے کیا فائدہ۔ آنسوؤں کی حفاظت کرنی چاہئے تا کہ وہ اندر ہی اندر ایک دریا کی شکل اختیار کر لیں۔ اور اس دریا میں تمہارا دل گم ہو جائے تلاش کرنے پر اگر ملے تو خدائے عزوجل کے پاس۔ یہ بات اگر چہ بہت سخت حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا نے کہی تھی۔ پھر بھی حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ خاموش رہے۔ ایک روز کا واقعہ ہے۔ حضرت خواجہ حسن بصری دریائے فرات کے کنارے بیٹھے ہوئے تھے آپ نے مصلے پانی پر بچھا کر فرمایا آؤ رابعہ دو رکعت نماز پڑھ لیں۔ حضرت رابعہ نے فرمایا اے حسن دنیا کے بازار میں اہل آخرت کو اس شان سے رہنا چاہئے۔ کہ دوسروں

کو وہ بات حاصل نہ ہو۔ حضرت رابعہ نے اسی وقت اپنا مصلےٰ ہوا میں پھینک کر فرمایا حسن یہاں آؤ لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ ہو کر نماز اچھی طرح ادا ہوگی۔ حضرت رابعہ نے حضرت خواجہ بصری کا دل رکھنے کے لئے فرمایا کہ تم نے جو کچھ کیا۔ یہ کام مچھلیوں کا ہے۔ اور میں نے جو کچھ کیا وہ مکھیوں کا ہے۔ عبادت نہ اس طرح ہوتی ہے نہ اس طرح اس کا طریقہ ہی کچھ اور ہے۔

حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں ایک شب حضرت رابعہ بصریہ کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ حضرت رابعہ نے طریقت اور حقیقت کی وہ باتیں مجھ سے بیان کیں جن کا خطرہ بھی کبھی میرے دل پر نہیں گزرا تھا۔ جس وقت میں ان کے پاس سے اٹھ کر آیا تو میں نے اپنے آپ کو تہی دست پایا۔ ایک شب خواجہ حسن بصری دوستوں کے ہمراہ حضرت رابعہ کے مکان پر تشریف لے گئے۔ گھر میں اندھیرا تھا۔ اندھیرے کے باعث اندر جانے سے معذور رہے حضرت رابعہ نے اپنی انگلی پر پھونک ماری تو شمع کی طرح روشن ہوگئی۔ روایت ہے کہ ایک روز حضرت رابعہ بصریہ نے حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کے پاس موم کا ایک ٹکڑا ایک سوئی اور ایک بال بھیجا اور فرمایا۔ دیکھو موم روشنی پیدا کرتا ہے۔ گھر میں اجالا ہو جاتا ہے۔ مگر خود جل کر فنا ہو جاتا ہے۔ تمہیں بھی خدمت خلق میں اسی طرح فنا ہو جانا چاہئے۔ سوئی ہمیشہ تیز رہتی ہے۔ خواہ اس سے کتنا ہی کپڑا کیوں نہ سیا جائے۔ اس طرح تمہیں بھی رہنا چاہئے۔ یہ سب کام کرنے کے باوجود تمہیں بال جیسا ہو کر رہنا چاہیئے تاکہ تمہیں نعمت حاصل ہو اور وہ برقرار ہے۔

ایک روز حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت رابعہ سے کہا کہ حق تعالیٰ نے تمہیں جو بلاواسطہ علم عطا فرمایا ہے۔ مجھے اس علم کی کوئی بات بتلاؤ۔ حضرت رابعہ نے کہا کہ میں نے ایک روز ایک رسی بانٹی تھی۔ اس خیال سے کہ اسے فروخت کر کے ضروریات پوری کروں گی۔ چنانچہ وہ رسی دو درہم میں فروخت ہوئی۔ میں نے دونوں ہاتھوں میں ایک ایک درہم لے لیا۔ اس خیال سے کہ اگر ایک ہاتھ میں نے دو درہم لے لئے۔ تو میں راہ سے بے راہ ہو جاؤں گی۔

حضرت رابعہ فرماتی ہیں کہ میں نے ایک روز حضور سرورعالم ﷺ کو خواب میں دیکھا۔ حضرت نے مجھ سے فرمایا اے رابعہ تم مجھ سے محبت رکھتی ہو یا نہیں؟ میں نے عرض کیا' یارسول اللہ بھلا کوئی مسلمان ہے جو آپ سے محبت نہ رکھے میرے دل میں خدا کی محبت اس قدر جاگزیں ہے کہ غیر کی جگہ میرے دل میں باقی نہیں۔ حضور سرورعالم ﷺ نے ارشاد فرمایا' تم جس خدا کی عبادت کرتی ہو۔ اس خدا کو دیکھا بھی ہے یا نہیں میں نے عرض کیا کیوں نہیں' اگر میں اسے نہ دیکھتی تو عبادت نہ کرتی۔

حضرت رابعہ یہ موسم بہار میں گھر سے باہر نہیں نکلا کرتی تھیں۔ خادمہ نے کہا کہ کسی وقت تو گھر سے باہر آ کر خدا کی صنعت کاری دیکھ لیا کرو۔ موسم بہار ہے ہر طرف ہریالی سے پھول لدے ہوئے ہیں حضرت رابعہ نے جواب دیا مجھے خدا کے مشاہدے ہی سے فرصت نہیں۔ اس کی مصنوعات کو مشاہدہ کر کے کیا کروں۔

ایک دفعہ حضرت رابعہ بصریہ نے سات دن تک روزہ افطار نہ کیا۔ آٹھویں روز بھوک کی شدت سے نفس نے فریاد کی کہ مجھے بھوکا مرتے سات دن تو ہو گئے' کب تک مجھے بھوکا مارو گی تھوڑی دیر بعد کسی شخص نے دروازہ پر دستک دی۔ اور کھانے کا ایک پیالہ حضرت رابعہ کی خدمت میں پیش کیا۔ گھر میں اندھیرا تھا۔ حضرت رابعہ پیالہ رکھ کر چراغ جلانے اٹھیں ابھی چراغ جلا چکی تھیں۔ کہ بلی نے کھانے کا پیالہ گرا دیا۔ رابعہ بصریہ یہ دیکھ کر کہنے لگیں اچھا ایک کٹورہ پانی کا لے آؤ۔ روزہ تو افطار کر لوں پانی لینے گئیں تو چراغ گل ہو گیا۔ ابھی آپ نے پانی سے روزہ افطار نہیں کیا تھا کہ پانی کا پیالہ ہاتھ سے گر کر ٹوٹ گیا۔ حضرت رابعہ نے ایک آہ جگر سوز نکالی کہنے لگیں۔ الٰہی یہ کیا ماجرا ہے؟ ندا آئی تم دنیا چاہتی ہو یا آخرت جس کی تمہاری خواہش ہو پوری کر دی جائے ایک دل میں دنیا اور خدا کی محبت جمع نہیں ہو سکتی۔

حضرت رابعہ فرماتی ہیں کہ میں اسی روز سے دنیا سے دل برداشتہ ہو گئی پھر کبھی دنیا کی طرف رخ نہیں کیا میری ہر وقت یہی دعا تھی یاالٰہی مجھے اپنی حضوری میں مشغول رکھ ایسا نہ ہو کہ دنیا تیری حضوری سے محروم کر دے۔

روایت ہے کہ حضرت رابعہ بصریہ ہر وقت رویا کرتی تھیں۔لوگوں نے رونے کا سبب دریافت کیا فرمایا بظاہر مجھے تکلیف یا بیماری نہیں لیکن میرے دل کو ایک آزار لاحق ہے۔اور میرے سینہ میں ایسی آگ روشن ہے جس کے علاج سے طبیب بھی عاجز ہیں۔ میرے زخم کا مرہم وصال الٰہی ہے۔

ایک روز عابدوں کی ایک جماعت حضرت رابعہ کے پاس آئی حضرت رابعہ نے ان لوگوں سے کہا اچھا یہ بتاؤ تم خدا کی عبادت کس لئے کرتے ہو؟ ان لوگوں میں سے ایک شخص نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے دوزخ کے سات طبقے پیدا کئے ہیں۔خدا جانے میں کس طبقہ میں جاؤں میں تو دوزخ کے عذاب کے خوف سے خدا کی عبادت کرتا ہوں کہ وہ مجھ سے خوش ہو کر عذاب دوزخ سے محفوظ رکھے۔دوسرے شخص نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے جنت کے آٹھ درجے پیدا کئے ہیں۔ہر درجہ دوسرے درجہ سے بڑھ کر ہے اور ہر درجہ میں ہر قسم کی راحت و آسائش کا سامان ہے حضرت رابعہ نے فرمایا جو شخص کسی طمع یا خوف سے خدا کی عبادت کرتا ہے اس سے بدتر کوئی خدا کا بندہ نہیں۔ان لوگوں نے دریافت کیا تو پھر تم کس خیال سے خدا کی عبادت کرتی ہو۔حضرت رابعہ نے جواب دیا۔کہ میں خدا کی عبادت دوزخ کے خوف سے کرتی ہوں نہ جنت کی طمع ہے' مجھے تو خدا مطلوب ہے۔

ایک روز ایک بزرگ حضرت رابعہ کے پاس آئے حضرت رابعہ کے کپڑے بہت بوسیدہ تھے۔اس بزرگ نے کہا کہ اگر تم کہو تو کسی رئیس سے کہہ کر تمہارے لئے کپڑوں کا انتظام کیا جائے۔حضرت رابعہ نے جواب دیا کہ مجھے اس ذات سے شرم آتی ہے۔جس کی ملکیت ساری دنیا ہے۔پھر ایسے لوگوں کے سامنے کیوں ہاتھ پھیلاؤں جن کے ہاتھوں میں دنیا بطور عارضی ہے۔وہ بزرگ حضرت رابعہ کی بلند ہمتی پر حیران رہ گئے۔

روایت ہے کہ علماء کی ایک جماعت حضرت رابعہ کا امتحان لینے آئی۔ان لوگوں نے کہا کہ حق تعالیٰ نے شرافت اور بزرگی مردوں ہی کو عطا فرمائی ہے۔عورتیں اس شرافت سے محروم ہیں۔دنیا میں جتنے پیغمبر حق تعالیٰ کے آئے۔ان میں ایک بھی پیغمبر عورت نہ تھی۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا' ہاں بات تو یہی ہے' لیکن جو بڑائی اور خودی مردوں کے دماغ

میں ہوتی ہے۔ عورتوں کے دماغ میں نہیں ہوتی کسی عورت نے انا ربکم الاعلی کا نعرہ نہیں لگایا۔ اور نہ عورتوں میں کوئی مخنث پیدا ہوا۔ یہ بات سن کر وہ لوگ حیران رہ گئے۔ اور حضرت رابعہ کی بات کا کوئی جواب نہ دے سکے۔

ایک موقع پر حضرت رابعہ بصریہ بیمار ہو گئیں۔ بیماری کا سبب یہ تھا کہ صبح کے وقت ان کے دل میں جنت کا خیال آ گیا تھا۔ اس بات پر خدا کی طرف سے گرفت ہوئی تھی۔ حضرت خواجہ حسن بصری ان کی مزاج پرسی کے لئے آئے۔ جس وقت حضرت خواجہ حسن بصری حضرت رابعہ کے مکان پر پہنچے۔ آپ نے دیکھا کہ مکان کی چوکھٹ پر ایک رئیس سر رکھے پڑا ہوا ہے اور سامنے دیناروں کی ایک تھیلی رکھی ہوئی ہے۔ حضرت خواجہ حسن بصری کے قدموں کی آہٹ سن کر اس رئیس نے سر اٹھایا حضرت خواجہ حسن بصری نے پوچھا کیوں رو رہے ہو کیا بات ہے؟ اس رئیس نے جواب دیا کہ رابعہ عابدہ زاہدہ کی خدمت میں دیناروں کی ایک تھیلی پیش کرنے کے لئے آیا ہوں مجھے اندیشہ ہے کہ وہ انکار نہ فرمادیں۔ اگر میری سفارش فرمادیں۔ تو آپ کا بہت شکر گزار ہوں گا۔ حضرت خواجہ حسن بصری فرماتے ہیں کہ میں اندر مکان میں گیا۔ اور حضرت بی بی رابعہ کو اس رئیس کا پیغام پہنچایا۔ حضرت رابعہ نے ان کی طرف گوشہ چشم سے دیکھتے ہوئے کہا کہ حسن تمہیں معلوم ہے کہ جو شخص خدا کو برا بھلا کہتا ہے۔ خدا اس کا رزق نہیں چھینتا۔ لیکن جو لوگ خدا کی محبت کا دم بھرتے ہیں۔ وہ ظاہری رزق سے محروم رہتے ہیں نہ معلوم وہ دینار حلال کمائی کے ہیں۔ یا حرام کے میں کیوں قبول کروں۔

حضرت رابعہ نے فرمایا کہ ایک روز میں نے سرکاری روشنی میں کھڑے ہو کر اپنا پھٹا ہوا پیراہن سی لیا۔ اسی وقت میرے دل میں ایک گرہ سی لگ گئی اور جب تک اس سیئے ہوئے کو چاک نہیں کر دیا اس وقت تک وہ گرہ دور نہ ہوئی۔

حضرت عبدالواحد عامر رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ میں اور سفیان رحمۃ اللہ علیہ دونوں حضرت رابعہ کی مزاج پرسی کے لئے گئے وہ اس وقت بیمار تھیں مجھ پر ان کی ہیبت اس قدر طاری ہوئی کہ میں ان سے بات نہ کر سکا حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا نے سفیان رحمۃ اللہ

علیہ سے کہا کہو کیسے آنا ہوا' حضرت سفیان نے کہا رابعہ رحمۃ اللہ علیہا اللہ تعالیٰ سے دعا کرو تاکہ یہ مصیبت تمہارے اوپر ہلکی ہو جائے۔ حضرت رابعہ نے فرمایا سفیان تمہیں معلوم نہیں کہ یہ تکلیف خداداد ہے۔ سفیان نے جواب دیا۔ ہاں آپ نے فرمایا جب تم یہ جانتے ہو کہ تکلیف خداداد ہے۔ تو میں اپنے دوست کے منشاء کے خلاف اس کے کس طرح درخواست کروں۔ حضرت سفیان نے کہا۔ تمہاری کوئی خواہش ہے۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا۔ تم اہل علم ہوتے ہوئے ایسی بات کہہ رہے ہو۔ بارہ سال سے میری طبیعت چھوہارے کھانے کو چاہ رہی ہے۔ اور بصرہ میں چھوہارے پیدا نہیں ہوتے۔ میں نے بارہ سال سے چھوہارے نہیں کھائے۔ میں تو غلام ہوں۔ غلام کی کوئی آرزو نہیں ہوتی اندریں حالات اگر میں کسی چیز کی خواہش کروں اور خدا کو منظور نہ ہو تو یہ کفر نہ ہوگا تو اور کیا ہوگا' حضرت سفیان نے کہا کہ میں آپ کے معاملہ میں کچھ نہیں کہہ کر سکتا۔ آپ میرے متعلق کچھ فرمایئے۔ حضرت رابعہ نے فرمایا کہ اگر تم دنیا کو دوست نہ رکھتے تو بہت اچھے آدمی تھے حضرت سفیان نے پوچھا وہ کیسے۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا جاہلیت کی باتیں تو کرتے ہو۔ یہ سن کر حضرت سفیان پر رقت طاری ہوگئی۔

ایک روز حضرت مالک بن دینار حضرت رابعہ بصریہ کے پاس گئے حضرت رابعہ کے سامنے ایک ٹوٹا ہوا کوزہ پانی کا رکھا ہوا تھا۔ آپ کوزہ سے پانی پی رہی تھیں اور وضو بھی کر رہی تھیں آپ کے حجرہ میں ایک بوسیدہ چٹائی بچھی ہوئی تھی۔ تکیہ کے بجائے سرہانے اینٹیں رکھی ہوئی تھیں۔ حضرت مالک بن دینار کا بیان ہے کہ حضرت رابعہ کی یہ حالت دیکھ کر میرا دل بھر آیا۔ میں نے حضرت رابعہ سے کہا کہ میرے کئی دوست احباب مالدار ہیں اگر تم کہو تو ان سے تمہارے متعلق کچھ کہا جائے حضرت رابعہ نے جواب دیا۔ مالک ایسی غلطی نہ کرنا کیا مجھے اور انہیں روزی دینے والا ایک نہیں ہے میں نے کہا ہاں کیوں نہیں حضرت رابعہ نے کہا روزی رزق دینا ہم درویشوں کو بسبب ہماری درویشی کے بھول گیا ہے۔ اور بسبب تونگری کے مالداروں کو یاد رکھتا ہے میں نے کہا نہیں حضرت رابعہ نے فرمایا۔ جب تمہیں یہ بات معلوم ہے تو اس کی رضا پر راضی ہیں جو وہ چاہتا ہے۔ ہم اس پر خوش ہیں۔

ایک روز حضرت خواجہ حسن بصری اور مالک بن دینار حضرت رابعہ کی خدمت میں گئے صدق وصفا کے متعلق بات چیت ہو رہی تھی۔ حضرت خواجہ حسن بصری نے فرمایا۔ لیس بصادق صفی دعواہ من لم یصبر علی ضرب مولاہ وہ آدمی اپنے دعوے میں سچا نہیں ہے جو خدا کے پہنچائے ہوئے زخم پر صبر نہ کرے رابعہ نے کہا اس بات میں خودی کی بو آتی ہے۔ حضرت بلخی نے فرمایا لیس بصادق فی دعواہ من لم یشکر علی ضرب مولاہ وہ آدمی اپنے دعوے میں سچا نہیں جو خدا کے پہنچائے ہوئے زخم پر شکر ادا نہ کرے حضرت رابعہ نے مالک بن دینار سے فرمایا تم بھی کچھ کہو۔ انہوں نے فرمایا جسے اپنے دوست کے دیئے ہوئے زخم سے لذت محسوس نہ ہو۔ وہ اپنے دعوے میں سچا نہیں اس کے بعد ان تینوں حضرات نے حضرت رابعہ سے کہا اب آپ اپنی رائے بیان فرمائیں۔ حضرت نے فرمایا لیس بصادق فی دعواہ من لم ینس الم الضرب فی مشاھدۃ مولاہ۔

وہ آدمی اپنے دعوے میں سچا نہیں جو اپنے محبوب کے مشاہدہ میں اس کے پہنچائے ہوئے زخم کی تکلیف محسوس کرے۔ حضرت رابعہ نے فرمایا' یہ کوئی تعجب کی بات نہیں مصر کی عورتوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کا جمال دیکھ کر پھل کی بجائے ہاتھ زخمی کر دیئے تھے۔ اور ذوق نظارہ میں انہیں اس زخم کی تکلیف کا احساس تک نہ ہوا۔ اگر کسی شخص کی حالت خدا کی محبت میں ایسی ہو جائے تو اس کا کیا کہنا۔

## من احب شیئا اکثر ذکرہ:

ایک روز بصرہ کے کوئی شیخ حضرت رابعہ کے سرہانے بیٹھ کر دنیا کی مذمت بیان کرنے لگے۔ حضرت رابعہ نے فرمایا۔ دنیا کی کیا مذمت بیان کرتے ہو تم پکے دنیا پرست اور دنیا دوست ہو۔ اگر تمہیں دنیا سے محبت نہ ہوتی تو دنیا کا ذکر بار بار نہ کرتے آدمی کو جس چیز سے محبت ہوا کرتی ہے۔ وہ اس کا ذکر بار بار کیا کرتا ہے۔

حضرت خواجہ حسن بصری فرماتے ہیں کہ میں ایک روز ظہر کے وقت حضرت رابعہ کے پاس گیا حضرت رابعہ نے اسی وقت گوشت پکانے کے لئے ہانڈی میں چڑھایا تھا۔ ہمیں باتیں کرتے کرتے عصر کا وقت ہو گیا۔ عصر کی نماز پڑھ کر حضرت رابعہ خشک روٹی کے

چند ٹکڑے اور دو کوزے ٹھنڈا پانی لے کر چولھے کے پاس بیٹھ گئیں۔ مجھے بلایا' حضرت رابعہ نے پکا ہوا گوشت ایک رکابی میں اتار کر سامنے رکھا' وہ گوشت اتنا مزیدار پکا ہوا تھا۔ کہ اس سے زیادہ لذیز گوشت میں نے کبھی نہیں کھایا تھا۔

حضرت سفیان رحمۃ اللہ علیہ کا بیان ہے کہ میں بعد مغرب حضرت رابعہ کے مکان پر گیا۔ حضرت رابعہ نماز پڑھنے لگیں۔ یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔ میں بھی ایک گوشہ میں مصروف عبادت ہو گیا۔ جب صبح ہوئی تو حضرت رابعہ نے خدا کا شکر ادا کیا۔ کہ تو نے ہمیں بھی اپنی عبادت کی توفیق عطا فرمائی اب دن میں اس نعمت کے شکریہ میں روزہ رکھوں گی۔

حضرت شیخ فرید الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ نے تذکرۃ الاولیاء میں لکھا ہے کہ حضرت رابعہ خدا تعالیٰ سے مناجات کیا کرتی تھیں۔

اگر تو نے قیامت کے دن مجھے دوزخ میں بھیجا تو میں ایک ایسا راز آشکارا کر دوں گی کہ دوزخ بھی مجھ سے ایک ہزار سال کی مسافت پر بھاگ کر چلی جائے گی۔

یاالٰہی تو نے دنیا میں ہماری قسمت میں جو کچھ لکھا ہے۔ وہ اپنے دشمنوں کو دے اور آخرت کی نعمتیں جو کچھ لکھی ہیں وہ اپنے دوستوں کو عطا کر اور مجھے تو بس تو ہی کافی ہے۔

اے خدا اگر میں تیری عبادت دوزخ کے خوف سے کرتی ہوں تو مجھے دوزخ میں جلا۔ اور اگر میں جنت کی طمع سے کرتی ہوں تو جنت کو میرے اوپر حرام قرار دے دے اور اگر میں تیری صرف تیرے لئے پرستش کرتی ہوں۔ تو اپنے جمال لازوال سے مجھے محروم نہ رکھ۔

اے خدا اگر تو نے مجھے دوزخ میں ڈالا تو میں فریاد کروں گی۔ کہ میں تجھے دوست رکھتی تھی تو نے اپنے دوست کے ساتھ کیا سلوک کیا۔ ندا آئی لاتظنی بناظن السؤ (میرے متعلق برا گمان نہ رکھ)

اے خدا دنیا میں میری تمام آرزو تیری یاد ہے۔ اور آخرت میں تیری ملاقات' اے خدا میری گزارش بس یہی ہے۔ اب جو تیرا جی چاہے کر' تجھے اختیار ہے۔

کبھی کبھی مناجات میں یہ عرض کیا کرتی تھیں۔" اے خدا میرے دل کو حاضر کر'

میری غیر حضوری (بے دل) نماز کو قبول فرما۔

## حضرت رابعہ کا آخری وقت:

جس وقت حضرت رابعہ کی وفات کا وقت قریب آیا آپ کے سرہانے بڑے بڑے بزرگ تشریف فرما تھے۔ آپ نے فرمایا تم یہاں سے اٹھ جاؤ اللہ کے قاصد آرہے ہیں۔ تمام حضرات آپ کے پاس سے ہٹ گئے۔ اسی وقت آواز بلند ہوئی۔ یا ایتھا النفس المطمئنۃ ارجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ حضرت رابعہ کا وصال ہو گیا۔

انا للّٰہ و انا الیہ راجعون ۱۰ محرم ۲۲۷ھ کو رحلت فرمائی۔ آپ کا م ا بغداد کے بیرونی حصے میں واقع ہے۔

## قبر میں منکر نکیر سے مباحثہ:

تذکرۃ الاولیاء میں ہے کہ وصال کے بعد کسی بزرگ نے آپ کو خواب میں دیکھ کر پوچھا کہو منکر نکیر سے کیسی گزری؟ حضرت رابعہ نے فرمایا جس وقت منکر نکیر نے مجھ سے پوچھا من ربک (تیرا رب کون ہے) میں نے ان سے کہا جاؤ خدا سے جا کر کہو کہ جب تو نے اپنی کروڑوں مخلوق میں سے مجھ بڑھیا ضعیفہ کو فراموش نہیں کیا۔ اور نہ میں نے دنیا میں تیرے سوا کسی چیز کو اپنا محبوب رکھا۔ بھلا ایسی حالت میں تجھے فراموش کر سکتی ہوں۔ پھر ان لوگوں کو میرے پاس بھیج کر یہ سوال کرنے کی کیا ضرورت ہے کہ من ربک (رحمہا اللہ بغفر انہ)

# عاشق الٰہی حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا[1]

چھوٹے سے کمرے میں مٹی کے دیئے کی روشنی میں ایک خوبصورت بالغ لڑکی بارگاہ ایزدی میں نہایت خشوع و خضوع سے محوِ ذکر و فکر تھی۔ معاً اس کے آقا کی آنکھ کھل گئی' اس نے کمرے میں روشنی دیکھی تو اٹھ کر ایک چھوٹے سے سوراخ سے اندر جھانکنے لگا' اس وقت وہ لڑکی جس کا نام رابعہ تھا دست بدعا تھی اور نہایت عجز و انکساری سے کہہ رہی تھی۔

"اے حاکم الحاکمین! میں یتیم و مبتلائے ابتلاء و مصیبت ہوں' غلامی کی زنجیروں نے مجھے جکڑ رکھا ہے' دکھ درد اور جور و ستم برداشت کر رہی ہوں' لیکن اس کے باوجود میرا منشاء و مقصود تیری رضا جوئی ہے۔ اے رب العزت میں قلب و روح سے تیری اطاعت کی تمنائی ہوں' مجھے راحت سکون تیری عبادت سے میسر آتا ہے' مگر میں بے بس و لاچار ہوں' میں ایک لمحہ بھی تیرے ذکر سے نہ ہٹتی مگر تم نے مجھے ایک پتھر دل انسان کے ہاتھوں میں سونپ رکھا ہے۔"

آقا نے جب یہ الفاظ سنے تو لرزہ براندام ہو کر تڑپ اٹھا۔ اس نے دوبارہ روزن سے اندر کی جانب جھانکا تو یوں محسوس ہوا جیسے رابعہ کے سر کے اوپر کوئی نورانی چراغ روشن ہو' جس سے سارا کمرہ بقعہ نور بنا ہوا ہے۔ وہ دروازہ کھول کر اندر داخل ہوا تو رابعہ اٹھ کھڑی ہوئی آقا نے دلگیر آواز میں کہا۔

"رابعہ میں اپنی خطاؤں کی معافی مانگتا ہوں' اب سے تو آزاد ہے' دل چاہے تو میرے پاس رہ سکتی ہو اور اگر کہیں اور جانا چاہتی ہو تو مالک و مختار ہو۔"

رابعہ کو اپنی سماعت پر یقین نہیں آ رہا تھا' اللہ تبارک و تعالیٰ نے اس کی فریاد کو سن

---

1. بزرگ، ص ۲۱، ۲۸ تواتر رومانی۔

لیا تھا اور اسے موقع فراہم کر دیا تھا کہ وہ کس حد تک صادق القول ہے۔

اگلے دن سورج طلوع ہوا تو رابعہ گھر سے باہر نکلی اس کی حالت ایسی تھی جیسے سالوں کے بعد کسی بے نوا معصوم پرندے کو پنجرے سے رہائی نصیب ہوتی ہے۔ اس کی نہ کوئی منزل تھی نہ ٹھکانا اس نے خود کو اپنے رب کریم کے حوالے کر دیا تھا کہ جہاں چاہے لے جائے۔ کبھی کبھی وہ اپنے ہاتھوں کی طرف بھی دیکھ لیتی تھی جس کی ہتھیلیاں اور ناخن شب و روز کی محنت شاقہ کے باعث پھٹ گئے تھے۔ معاً اس کا طائر خیال ماضی کی طرف پرواز کرنے لگا' اسے یوں محسوس ہوا جیسے وہ اپنے باپ اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ رات کے پچھلے پہر میں اٹھی ہو اور تلاوت قرآن پاک اور عبادت میں مصروف ہو۔ اس کی آنکھوں کے سامنے اس کے باپ کی شکل گھوم گئی جو زاہد گمنام تھا۔ ہوشربا تنگ دستی و افلاس کے باوجود ایمان و صبر کا دامن تھامے ہوئے تھا اور فقر و فاقہ میں بھی کسی کے سامنے دست سوال دراز نہیں کرتا تھا۔ اس کے جسم پر ایک پھٹی پرانی گدڑی ہوتی تھی جس پر وہ سفید چادر پہنتا تھا۔ اس کی ماں کا بھی یہی حال تھا اور اس کی تینوں بڑی بہنوں نے بھی اسی ماحول میں آنکھیں کھولی تھیں۔ لیکن کبھی کسی کی زبان پر حرف شکایت نہیں آیا تھا۔ وہ راضی برضا تھے۔ گھر میں ہر وقت اللہ اور اس کے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر پاک ہوتا رہتا تھا اور قناعت' صبر' شکر' شرم و حیاء عفت و عصمت' حرام سے اجتناب' زہد و تقویٰ اور عبادت و ریاضت نے ان کے قلوب و ارواح کو منور کر رکھا تھا۔

ابھی چاروں بہنیں چھوٹی تھیں کہ والدین کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ لیکن جس پاکیزہ ماحول میں ان کی تربیت ہوئی تھی وہ ان کا سرمایہ حیات تھا جس کی موجودگی میں ان کے قدموں میں کبھی لرزش پیدا نہ ہوئی اور نامساعد حالات کے باوجود راہ ہدایت پر گامزن رہیں۔ وہ محنت مشقت کر کے زندگی کے دن گزارتی رہیں۔ چلتے چلتے رابعہ نے گرد و پیش میں نگاہ دوڑائی' وہ بصرے کی ٹیڑھی ترچھی ٹوٹی پھوٹی گلیوں میں سے گزر رہی تھی۔ وہ پھر ماضی کے دھندلکوں میں کھو گئی۔ وہ بصرے کے قحط کا تصور کر کے کانپ اٹھی جس نے ہر سو بھوک کی فصلیں اگا دی تھیں۔ لوگ سوکھے ٹکڑوں کی تلاش میں مارے مارے پھرنے لگتے

تھے۔ایسے وقت میں جب اللہ کی مخلوق مصائب و آلام کا شکار ہوتی ہے تو بدباطن غنڈے اور بدمعاش میدان میں اتر آتے ہیں اور عوام الناس پر مزید عرصہ حیات تنگ کر دیتے ہیں۔وہ لڑکیوں اور بچوں کو پکڑ کر لے جاتے ہیں اور امراء و صاحب ثروت افراد کے ہاتھوں فروخت کر دیتے تھے۔رابعہ کی بہنیں بھی پیٹ کی آگ بجھانے کے لئے روٹی کی تلاش میں نکلی تھیں اور پھر لوٹ کر نہیں آئی تھیں۔بہنوں کی جدائی میں رو رو کر اس کا برا حال ہو گیا تھا۔کئی دنوں کی بھوک سے بیتاب ہو کر ایک دن وہ بھی گھر سے نکلی تو ایک بدمعاش کی نظر پڑ گئی۔وہ بھاگی لیکن ظالم نے اسے پکڑ لیا اور ایک تاجر کے پاس لے جا کر فروخت کر دیا۔اس تاجر نے رابعہ کو معمولی سی قیمت پر اس کے موجودہ آقا کے ہاتھ بیچ دیا جس نے آج آزاد کیا تھا۔

اچانک وہ ایک جگہ رک گئی۔نظر اٹھا کر دیکھا تو وہ ایک دینی مدرسہ تھا۔اندر داخل ہوئی اور مدرس سے علم دین کی تحصیل کے لئے درخواست کی۔اس نے لاغر ناتواں رابعہ کی طرف دیکھا اور لڑکیوں کے پاس بٹھا دیا۔اللہ تعالیٰ نے اسے ذہانت و فطانت کا وافر حصہ عطا فرمایا تھا۔دنوں میں علوم دینیہ میں کمال حاصل کر لیا اور محافل ذکر و فکر میں شرکت کرنے لگی۔اس نے مردوں کی طرح تعلیم حاصل کی اور ان میں سے کئی ایک پر فوقیت حاصل کر لی۔اس نے اسرار فقہ و حدیث و تفسیر کو خوب سمجھا۔مسائل سے آگہی حاصل کی اور بہت سی احادیث مبارکہ ازبر کہیں' کیونکہ ان دنوں حفظ حدیث بنیاد تعلیم و تعلم تھی۔تعلیم سے فراغت کے بعد وہ دل و جان سے عبادت و ریاضت میں مشغول ہو گئیں۔جب وہ سوتیں تو تھوڑی ہی دیر ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھتی تھیں۔آنسو آنکھوں سے بہنے لگتے' نفس کو ملامت کرنے لگتیں کہ وہ اتنی دیر اپنے رب ودود سے کیوں غافل رہی۔بعد از نماز عشاء چھت پر جا کر ہاتھ پھیلا کر کہتیں۔

''اے پروردگار! مہ و نجوم روشن ہو گئے' تیری مخلوق بستروں پر دراز ہے۔امراء اور بادشاہوں نے اپنے دروازے مقفل کر لئے ہیں۔ہر دوست اپنے دوست سے محو خلوت ہے اور میں یہاں تیرے سامنے کھڑی ہوں۔''

پھر تمام رات عبادت میں مصروف رہتیں' بوقت فجر قرآن پاک کی تلاوت کرتیں

اور دن چڑھے تک مناجات کرتی رہتی۔ پھر کہتیں

"اے میرے اللہ! رات بیت گئی کاش مجھے معلوم ہوتا کہ تو نے میری صلوٰۃ قبول فرمالی ہے تیری عزت کی قسم میرا یہی طریقہ رہے گا جب تک تو مجھے جواب نہ دے گا۔ اگر تو مجھے اپنے در سے دھتکار بھی دے گا تو میں نہ ہٹوں گی کیونکہ میرا دل تیری محبت میں گھر گیا ہے۔"

اللہ کے عشق ومحبت نے اسے دنیا کی ہر چیز سے بے رغبت کر دیا تھا۔ وہ تھوڑی سی غذا اور تن ڈھانپنے کے کپڑوں پر قناعت کرتی تھیں اور اپنی جوانی کو اللہ تعالیٰ کے عشق سے جلالیا تھا۔

حضرت امام ابوالقاسم نیشاپوری نے ہوشیار دیوانوں کے بارے میں ایک کتاب لکھی ہے جس میں بہت سی زاہد وعابد خواتین کا ذکر ہے کہ جو کثرت عبادت وخلوت سے مخبوط الحواس ہوگئی تھیں انہیں سے ایک حیونہ بھی تھی یہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کی سہیلی تھی۔ ایک رات ان کے پاس تھیں کہ کافی رات گئے حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نیند سے اونگھنے لگے۔ حیونہ نے اس کو جھڑکتے ہوئے جگایا اور بولی۔

"رابعہ اٹھ ہدایت پانے والوں کی شب عروسی کا وقت آ گیا ہے اری کیسی مقدس وہ ذات جس نے رات کی دلہنوں کو تہجد کے نور سے زینت دی۔"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا دن رات میں ہزار رکعت نماز پڑھتی تھیں لوگوں نے اس کی وجہ دریافت کی تو فرمایا۔

"میرا منشاء ثواب حاصل کرنا نہیں میں ہادی برحق محبوب الٰہی صلی اللہ علیہ وسلم کو خوش کرنے کے لئے ایسا کرتی ہوں تاکہ دوسرے انبیاء سے فرمائیں کہ میری امت کی اس عورت کی طرف دیکھو اس کا عمل کیا ہے۔"

رضائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کا مقصود تھا اس لئے وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرتی تھی اور روز جزاء ملاقات کی متمنی تھیں۔ اکثر

کہا کرتی تھیں کہ میں جنت کے لئے عبادت نہیں کرتی بلکہ محبت کی وجہ سے کرتی ہوں۔

آپ صوف کا جبہ پہنتیں اور بوریے پر آرام کرتی تھیں۔ جوان کا مصلیٰ تھا اپنی خادمہ جس کا نام جہدہ تھا کہا کرتی تھیں کہ بعد از وصال مجھے اس جبے میں لپیٹ دینا۔ ایک مرتبہ حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ تشریف لائے دیکھا کہ ٹوٹے پیالے سے پانی پی رہی ہیں۔ پھٹا پرانا بوریا بچھا ہے اور تکیئے کی جگہ اینٹیں رکھی ہیں تو بڑے کبیدہ خاطر ہوئے کہنے لگے:

"رابعہ! میرے چند دوست امیر ہیں اگر اجازت دو تو تمہارے لیے ان سے کچھ مانگ لاؤں۔"

یہ سن کر حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے جواب دیا۔

"مالک! بڑی بُری بات ہے اور انہیں اللہ تعالیٰ رزق دیتا ہے کیا جو امیروں کو رزق دے سکتا ہے غریبوں کو نہیں دے سکتا۔ مگر اس کی یہی مشیت ہے تو میں راضی برضا ہوں۔"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے جب زاہدانہ زندگی کی ابتدائی کی تھی تو اس وقت اور بعد میں بھی شادی کے پیغامات آتے رہے لیکن آپ نے انکار کر دیا۔ ایک مرتبہ حضرت عبدالواحد بن زید نے جو علم و تصوف میں حضرت رابعہ کا ہم پلہ تھے شادی کا پیغام دیا تو آپ نے انہیں عرصے تک اپنے گھر آنے نہیں دیا۔ کسی نے شادی نہ کرنے کی وجہ دریافت کی تو جواب دیا کہ جو مجھے تین باتوں کے غم سے چھڑا دے تو میں اس سے شادی کرلوں گی۔ استفسار پر فرمایا کہ پہلی بات یہ ہے کہ کیا میں اپنا ایمان سلامت لے جاؤں گی دوسری بات یہ کہ کیا قیامت کے دن مجھے میرا نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں دیا جائے گا اور تیسری بات یہ ہے کہ جب روز محشر داہنے ہاتھ بطرف جنت اور بائیں ہاتھ والے بجانب جہنم جائیں گے تو میں کن لوگوں میں شامل ہوں گی۔ پوچھنے والے نے کہا کہ اس کا علم تو صرف اللہ تعالیٰ کو ہے تو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے فرمایا:

"بس یہی بات ہے اور مجھے ان باتوں کی فکر ہے' لہٰذا میں اپنے شوہر کے لئے کیونکر وقت نکال سکتی ہوں۔"

آپ ایک مرد کامل کی سی عقل رکھتی تھیں۔ دقیق مسئلہ بھی آسانی سے حل کر دیا کرتی تھیں۔ آپ کی محفلوں میں بڑے بڑے بزرگ تشریف لایا کرتے تھے' جن میں حضرت امام سفیان ثوری' حضرت مالک بن دینار' حضرت صالح بن عبدالجلیل' حضرت شفیق بلخی رحمۃ اللہ علیہم اجمعین قابل ذکر ہیں۔

ایک بار بصرے کا ایک عالم حاضر خدمت ہوا اور دنیا کی باتیں کرنے لگا حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا۔

"مجھے دنیا سے محبت ہے کیونکہ جس شخص کو جس چیز سے محبت ہو وہ اس کا ذکر اکثر کرتا ہے' اگر تم اس دنیا سے لاتعلق ہو چکے ہوتے تو تجھے برائی کی پرواہ ہوتی نہ بھلائی کی۔"

ایک مرتبہ جب رغبت دنیا پر گفتگو ہو رہی تھی تو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہا سے فرمایا۔

"تم بہترین صوفی ہوتے اگر دنیا کی محبت نہ ہوتی۔"

"کس چیز میں رغبت دیکھی آپ نے"

سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا تو کہا۔

"تم بہت باتیں کرتے ہو۔"

اس سے حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کی مراد یہ تھی کہ دنیا کی باتیں کرنے سے کچھ حاصل نہیں ہوتا جو عام لوگ کرتے رہتے ہیں۔ ایک مرتبہ ہم نشینوں میں صدق کے متعلق گفتگو ہو رہی تھی۔ ایک زاہد نے کہا۔

"وہ شخص سچا نہیں جو اپنے آقا کی بات پر صبر نہ کرے۔"

دوسرا بولا

"وہ آدمی سچا نہیں جو اپنے آقا کی مار پر شکر نہ بجا لائے"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے کہا۔

"وہ دعویٰ میں سچا نہیں جو دیدار یار میں اس کی مار کو بھول نہ جائے۔"

تمام حاضرین نے صدق کی اس تعریف پر اپنے سر خم کر دیئے یہ صدق کی سب سے اعلیٰ و ارفع تعریف تھی۔

بصرے کا ایک مشہور صالح شخص حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کی محفلوں میں اکثر آیا کرتا تھا۔ ایک دن بار بار کہے جا رہا تھا۔

"جو شخص برابر دروازہ کھٹکھٹاتا رہے گا یقیناً اس کے لئے کھولا جائے گا۔"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے سنا تو فرمایا۔

"تو کب تک یہی کہتا رہے گا یہ دروازہ کب بند کیا گیا تھا جو کھولا جائے گا۔"

صالح نے سنا تو بے اختیار بول اٹھا

"بوڑھا جاہل نکلا اور عورت واقف نکلی۔"

ایک دن حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے جو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کے مقرب ترین دوست تھے پوچھنے لگے۔

"رابعہ تیرا جی کس چیز کو چاہتا ہے؟"

آپ نے جواب دیا۔

"اللہ جانتا ہے کہ بارہ سال سے میرا دل کھجور کھانے کو چاہتا ہے بصرے میں کھجوریں بہت ہیں مگر آج تک نہیں کھائیں۔ میں تو اللہ کی بندی ہوں اس لئے مجھے اپنی مرضی پر چلنے کا کوئی اختیار نہیں کیونکہ اگر میں ارادہ کروں اور اللہ کا ارادہ نہ ہو تو یہ نافرمانی ہوگی"

اللہ تعالیٰ سے عشق کی یہ انتہا ہے۔

ایک مرتبہ ایسا ہوا کہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کے گھر میں ایک چور داخل

ہوا وہاں لوٹے کے سوا کچھ نہ تھا جب واپس جانے لگا تو آپ نے کہا۔

"اگر تم واقعی چور ہو تو کچھ لئے بغیر نہ نکلنا"

"یہاں رکھا ہی کیا ہے"

اس نے کہا تو آپ نے فرمایا۔

"اے مسکین! لوٹے کے پانی سے وضو کر کے اس حجرے میں داخل ہو کر دو رکعت نماز پڑھ کچھ نہ کچھ تو نکلے گا"

چور حجرے میں گیا تو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے کہا۔

"اے اللہ! یہ شخص میرے دروازے پر آیا مگر کچھ نہ ملا میں نے اسے تیرے دروازے پر لا کھڑا کیا ہے اپنے فضل وکرم سے اسے محروم نہ کر۔"

چور کو نماز میں لطف آنے لگا رات بھر نماز پڑھتا رہا آپ حجرے میں گئیں تو وہ اپنے نفس کو خطاب کر کے کہہ رہا تھا۔

"جب اللہ مجھ پر عتاب کرتے ہوئے کہے گا کہ میری نافرمانی میں شرماتا نہیں تھا لیکن خود کو مخلوق سے چھپاتا تھا تو کیا جواب دے گا۔"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے سنا تو کہا

"رات کیسی گزری"

اس نے جواب دیا۔

"میں رب کریم کے سامنے ذلیل بن کر کھڑا ہوا تو اس نے میرا عذر قبول کر لیا میرے گناہ بخش دیئے اور مجھے میرا مطلوب دے دیا۔"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے ایک سے زائد حج کئے' لیکن ان کا زمانہ متعین کرنا دشوار ہے کیونکہ اس ضمن میں تاریخ خاموش ہے۔ آپ نے بڑی طویل عمر پائی' آپ کی ولادت پہلی صدی ہجری کے آخر میں اور وفات ۱۸۰ ہجری میں ہوئی۔ وصال سے

قبل آپ پر نقاہت وناتوانی غالب آ گئی ہر وقت گریہ کا عالم طاری رہتا تھا اور دعا کرتیں تھیں کہ جو مرض مجھے لاحق ہے اس کا علاج کسی طبیب کے پاس نہیں ہے اس لئے اللہ مجھے موت دے دے۔ ہفتہ بھر میں تھوڑا سا کھاتی تھیں شدت بھوک سے اعضا ٹوٹنے لگتے، لیکن معمولات میں سر مو فرق نہیں آیا۔ گوشہ تنہائی سے شاذ ہی باہر نکلتی تھیں۔ ایک چھوٹے سے بانس پر اپنا کفن لٹکا رکھا تھا۔ آخری ایام میں کھانا بالکل چھوڑ دیا تھا۔ جب موت قریب آ گئی تو خادمہ سے کہا کہ میری وفات کا علم عام نہ ہو۔ بالوں کا جبہ جو میں پہنتی تھی اور سامنے لٹکا ہوا ہے اسی کا کفن دیا جائے اور سر کو سیاہ چادر سے ڈھانپ دیا جائے دم نزع کچھ دوست پاس موجود تھے ان سے کہنے لگیں۔

"راستہ کشادہ کر دو موت قریب آ گئی ہے۔"

اور جب آپ کی روح مبارک قفس عنصری سے جدا ہوئی تو وہ کلمہ شہادت پڑھ رہی تھیں چنانچہ تجہیز و تکفین کے بعد اس عاشق صادقہ کو بصرے میں ہی سپرد خاک کر دیا گیا۔

آپ کی زندگی سے یہ سبق ملتا ہے کہ معرفت الٰہی کے دروازے مرد و عورت سب کے لئے کھلے ہیں۔ اس کی راہ پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرامین کی روشنی میں چلنا ہمارا کام ہے۔ باقی فضل و کرم کرنے والا اللہ تعالیٰ ہے کہ وہ ہمارے سجدوں کو شرف قبولیت بخشے اور اپنی معرفت کے شیریں جام پلا دے۔ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا آج بھی زندہ ہیں۔ اس لئے ہر پاک طینت زاہدہ و عابدہ کو وقت کی رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کہا جاتا ہے۔

# حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا[1]

ایک شخص ہر قدم پر دو رکعت نفل ادا کر رہا تھا۔ سینے میں ذوق وشوق کا سمندر ٹھاٹھیں مار رہا تھا۔ دل میں وفور جذبات اور محبت وعقیدت کے اجالوں میں یہ لہریں بھی دل ودماغ سے اٹھ رہی تھیں۔ کہ لوگ تو قدموں پر چل کے حج بیت اللہ کو جاتے ہیں اور میں سر اور آنکھوں کے بل رب دوجہاں کے گھر کی زیارت کو جا رہا ہوں۔ قدم قدم پر پلکوں سے رہ دوست چومتا ہوا جا رہا ہوں اور انہیں پلکوں سے دربار پہ دستک دوں گا۔ شاید قبولیت کا درجہ حاصل ہو جائے۔ مسرتوں اور امیدوں کے گجر دل میں بج رہے تھے۔ اسی شوق بے پایاں میں چودہ سال بیت گئے۔ آخر انتظار کے لمحے ختم ہوئے اور وہ بزرگ اس بلا دامن داماں میں داخل ہوئے۔ نگہ شوق اٹھائی تو خانہ کعبہ وہاں موجود نہیں تھا۔ حیرت میں ڈوب گئے۔ سمجھے شاید میری بینائی جاتی رہی۔ یا میں خواب دیکھ رہا ہوں۔ ندا آئی اے ابراہیم! کعبہ ایک خاتون کے استقبال کے لئے گیا ہوا ہے۔

حضرت ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ بن ادھم رحمۃ اللہ علیہ نے سامنے دیکھا تو حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا تشریف لا رہی تھیں۔ ضعیف تھیں لاٹھی کے سہارے آہستہ آہستہ چلی آ رہی تھیں اور خانہ کعبہ بھی اپنی جگہ پہنچ چکا تھا۔ یہ حضرت رابعہ بصری کا دوسرا حج تھا۔ پہلی مرتبہ حج کا ولولہ دل میں اٹھا تو اس وقت آپ ایک جنگل میں مقیم تھیں۔ ایک قافلہ مکہ مکرمہ جا رہا تھا۔ اس کے ساتھ ہولیں ایک لاغر سے گدھے پر راستے کا ضروری سامان لاد لیا۔ کچھ دن تو آپ قافلے کے ساتھ سفر جاری رکھ سکیں مگر گدھا کمزور تھا۔ وہ راستے میں مر گیا اور قافلے والے انہیں وہیں چھوڑ کر چلے گئے۔ آپ سخت پریشان ہوئیں اس مقام پر آپ نے رب کعبہ کے حضور عرض کی اے رب ذوالجلال کیا مجبوروں، مفلسوں اور ناداروں کے ساتھ

[1] صوفیاء کرام ص ۱۸۵،۱۷۸ طاہر لاہوری۔

یہی کچھ کیا جاتا ہے؟ میرے مالک تو نے خود ہی میرے دل میں حج کا شوق پیدا کیا۔ اب راستے میں مجھے بے یارومددگار بنا دیا۔ آسمان کی طرف ابھی منہ اٹھا کر شکوہ کر ہی رہی تھیں کہ گدھا زندہ ہو گیا۔ آپ نے مالک کا شکر ادا کیا اور مکہ کی جانب روانہ ہوئیں۔

وہاں پہنچ کر فریضہ حج ادا کیا اور اپنا گدھا جو بہت تندرست اور توانا ہو چکا تھا۔ معقول قیمت پر فروخت کر دیا۔ کچھ دن وہاں رہ کر مالک دو جہان سے کہا۔ اے مالک تو نے مجھے مٹی سے پیدا کیا اور یہ تیرا گھر پتھر کا بنا ہوا ہے۔ لہٰذا میں بغیر کسی واسطے کے تیرا دیدار کرنا چاہتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے رابعہ کو جواب میں فرمایا۔ اے رابعہ نظام کائنات زیروزبر ہو جائے گا۔ تم تمام عالم کی تباہی کا الزام اپنی گردن پر لینا چاہتی ہو۔ جانتی ہو جب موسیٰ نے دیدار کی خواہش کی تو ہم نے اپنی تجلیات کی ایک کرن کوہ طور پر ڈال دی۔ وہ پاش پاش ہو گیا۔ بلاواسطہ دیدار کی خواہش دل سے نکال دے' پھر دوسرے حج پر رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کے مقامات جلیلہ اتنے بلند ہو چکے تھے کہ خانہ کعبہ خود چل کر آپ کے استقبال کے لیے چلا گیا۔ حضرت ابراہیم ادھم نے کہا۔ رابعہ رحمۃ اللہ علیہا! تم نے یہ کیا تمام نظام درہم برہم کر رکھا ہے۔ حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا نے جواب دیا۔ میں نے کچھ درہم برہم نہیں کیا' بلکہ تم نے ایک ہنگامہ آرائی کا سامان پیدا کر دیا تھا۔ اور چودہ سال بعد حج بیت اللہ کے لیے پہنچے ہو۔

## خاندان اور پیدائش:

صورت حال یہ تھی کہ گھر میں نہ آٹا دانہ تھا نہ تیل نہ کوئی دوسرا سامان تھا۔ ایسے میں اس افلاس زدہ گھر میں رات کے وقت بے سروسامانی کے عالم میں ایک بچی پیدا ہوئی۔ نہ کوئی طبی سہولت' نہ چراغ جلانے کا بندوبست' اتنا سا کپڑا بھی گھر میں نہیں تھا کہ نومولود بچی کو اس میں لپیٹ لیا جائے۔ باپ نے عہد کر رکھا تھا کہ خدا کے سوا کسی سے کچھ نہ مانگوں گا۔ یہ بچی تین لڑکیوں کے بعد چوتھی لڑکی تھی۔ باپ نے اس کا نام اسی مناسبت سے رابعہ رکھا۔ باپ مرتاض اور عبادت گزار تھے۔ اسی پریشانی میں سو گئے' خواب میں حضور اکرم ﷺ کی زیارت باسعادت ہوئی۔ فرمایا تیری یہ بچی راہ حق میں بلند مرتبے حاصل کرے گی۔ اس

کی مقبولیت کا بارگاہ ایزدی میں یہ مرتبہ ہوگا کہ اس کی شفاعت سے میری امت کے ایک ہزار بندے بخشے جائیں گے اس کے بعد حضور اکرم ﷺ نے فرمایا۔ صبح والی بصرہ کے پاس جانا ایک کاغذ پر لکھ کر لے جانا کہ تو روزانہ مجھ پر ایک سو مرتبہ درود بھیجتا ہے اور جمعہ کو چار سو مرتبہ درود بھیجتا تھا۔ مگر اس جمعہ کو درود بھیجنا بھول گیا۔ اس کے کفارہ میں رقعہ لانے والے کو چار سو دینار دے دینا۔ صبح بیدار ہوئے تو بہت روئے اور رقعہ پر وہ تحریر لکھ کر والئے بصرہ کے پاس گئے اور دربان کے ہاتھ یہ رقعہ اندر بھیج دیا۔ والی نے اندر بلایا' بڑا احترام کیا' عزت کی' چار سو دینار دے کر اور یہ کہہ کر بڑے تپاک سے رخصت کیا کہ جس چیز کی جب بھی ضرورت ہو فوراً مجھے اطلاع کر دیا کرنا۔

وہ چار سو دینار لے کر گھر آئے۔ تمام ضروری سامان خریدا اس سے گھر کی کایا پلٹ گئی۔ چار سو دینار بڑی رقم ہوتی تھی۔ خدا کی قدرت حضرت رابعہ بصری نے ہوش سنبھالا تو والد کا سایہ سر سے اٹھ گیا۔ ایک مرتبہ پھر گھر کا شیرازہ بکھر گیا۔ قحط سالی کا دور تھا۔ آپ کی تینوں بڑی بہنیں۔ فاقوں سے تنگ آ کر کہیں چلی گئیں۔ کوئی پتہ نہ چل سکا کہ وہ کہاں چلی گئیں۔ اس صورت حال میں آپ بھی کہیں چلی گئیں اور ایک ظالم کے ہتھے چڑھ گئیں جس نے آپ کو اپنی کنیز بنا لیا اور کچھ دنوں بعد بہت ہی کم قیمت پر آپ کو فروخت کر دیا۔ خریدنے والے نے گھر لا کر آپ کو بے حد مشقت والا کام دیا اور بڑے سخت کام آپ سے لینے شروع کر دیئے۔ ایک دن آپ کہیں جا رہی تھیں کہ اچانک ایک بھیانک چہرے والا نامحرم شخص آ گیا آپ ڈر کر دوڑیں اور گر گئیں اور ہاتھ ٹوٹ گیا۔ اس وقت آپ کے دل سے ایک ہوک اٹھی۔ اسی وقت روتے ہوئے سر سجدے میں رکھ دیا اور گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے التجا کی۔ اے مالک کائنات میں بے یار و مددگار تو پہلے ہی تھی۔ اب یہ ہاتھ بھی ٹوٹ گیا۔ مالک اس کے باوجود میں تیری رضا چاہتی ہوں۔ دریائے رحمت میں جوش آ گیا اور غیب سے ندا آئی' اے رابعہ غمگین نہ ہو کل ہم تجھے وہ مرتبہ عطا کرنے والے ہیں جس پر فرشتے بھی رشک کریں گے۔

اس پر آپ خوش ہو گئیں اور اپنے مالک کے گھر چلی گئیں۔ وہاں آپ کا معمول یہ

ہو گیا کہ دن بھر روزہ سے رہتیں اور رات عبادت میں گزار دیتیں۔ایک رات اچانک آپ کے مالک کی آنکھ کھل گئی۔تو اس نے دیکھا کہ نور کا ایک شعلہ کمرے کو روشن کیے ہوئے' حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا سجدے میں تھیں اور اس نور کی کرنیں آپ پر نچھاور ہو رہی تھیں اور ہچکیوں میں یہ دعا مانگ رہی تھیں۔اے غفور الرحیم میں تو ہر وقت تیری عبادت میں مشغول رہتی۔مگر کیا کروں تو نے مجھے غیر کا محکوم بنا رکھا ہے' مجبور ہوں مجھے معاف کر دینا' یہ منظر دیکھ کر مالک کانپ گیا۔خدا کا خوف اس پر طاری ہو گیا۔وہ سر سے پاؤں تک لرز اٹھا۔ بہت پشیمان ہوا کہ ایسی ہستی کی تو مجھے خدمت کرنی چاہیے تھی۔باقی رات وہ سو نہ سکا' صبح حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا کو بڑے ادب سے بلایا۔جب وہ آئیں تو وہ ادب سے کھڑا ہو گیا' معافی مانگی اور کہا کہ اگر آپ یہاں رہنا چاہیں تو عمر بھر میں آپ کی خدمت کروں گا۔اگر کہیں جانا چاہیں تو آپ آزاد ہیں۔

آپ وہاں سے آ گئیں اور دن رات اللہ تعالیٰ کی عبادت میں مشغول ہو گئیں' روایت ہے کہ آپ رات دن میں ایک ہزار رکعت ادا کرتیں۔آپ نے جنگل میں رہائش اختیار کر رکھی تھی۔کبھی کبھی حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس وعظ میں شریک ہوتیں۔ پھر ایسا وقت بھی آیا کہ آپ محفل وعظ میں تشریف نہ لائیں تو حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ وعظ ملتوی کر دیتے۔کسی نے سبب پوچھا تو فرمایا۔ہاتھیوں کے برتن کا کھانا چیونٹیوں کے برتن میں کیسے سما سکتا ہے۔

کہتے ہیں جب انتہائی افلاس کے دن تھے اور کوئی پرسان حال بھی نہیں تھا تو آپ گانے بجانے والی عورتوں کی ٹولی میں بھی شریک رہیں مگر جلد ہی توبہ کر لی اور عبادت میں مشغول رہتیں۔ایک دو بھوکے آدمی آپ سے ملنے آئے اور دل میں خیال کیا کہ کیا ہی اچھا اگر رابعہ بصری ہمیں کھانے کو کچھ پیش کر دیں۔جب وہ آپ کے پاس پہنچے تو گھر میں صرف دو ہی روٹیاں تھیں۔وہ ان کے سامنے رکھ دیں۔ابھی انہوں نے کھانا بھی شروع نہیں کیا تھا کہ باہر سے فقیر نے آواز دی' بھوکا ہوں کچھ کھانے کو مل جائے۔مائی صاحبہ رحمۃ اللہ علیہا نے وہ دونوں روٹیاں ان کے آگے سے اٹھا کر فقیر کو دے دیں۔مہمان فوری طور پر

کچھ خفیف سے ہوئے۔ ابھی خفت ان کے چہرے پر ہی تھی کہ دروازہ کھلا اور ایک کنیز گرم گرم روٹیاں لے کر آ گئی۔ اور عرض کی یہ میری مالکن نے بھیجی ہیں۔ حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا نے وہ روٹیاں گنیں تو اٹھارہ تھیں۔ آپ نے فرمایا' شاید تو غلط جگہ پر آ گئی ہے یہ روٹیاں میری نہیں' تیری مالکن نے کسی اور کے لیے بھیجی ہیں۔ کنیز نے بہت کہا کہ آپ کے لیے ہی بھیجی ہیں۔ مگر آپ نے اسے واپس کر دیا۔ کنیز روٹیاں لے کر مالکن کے پاس گئی اور تمام ماجرا بیان کیا۔ مالکن صاحب نظر تھی اس نے روٹیاں گنیں تو اٹھارہ تھیں اس نے دو روٹیاں رکھ کر کہا جاؤ اب لے جاؤ۔ جب حضرت رابعہ نے اب کے روٹیاں گنیں تو بیس تھیں آپ نے لے لیں۔ وہ بیس روٹیاں مہمانوں کے آگے رکھ دیں اور فرمایا خوب پیٹ بھر کے کھاؤ' رزق حلال ہے' وہ گو حیرت زدہ تھے مگر کھانا خوب پیٹ بھر کے کھایا۔ جب کھانے سے فارغ ہوئے تو مہمانوں نے پوچھا کہ آخر یہ سب کچھ کیا تھا؟ آپ نے فرمایا تم جب یہاں آئے تو مجھے معلوم ہو چکا تھا کہ تم بھوکے ہو اور رزق حلال چاہتے ہو مگر گھر میں صرف دو ہی روٹیاں تھیں۔ جو ناکافی تھیں' سائل آیا تو میں نے وہ اسے دے کر مالک سے دعا کی مالک تیرے بھیجے ہوئے مہمان زیادہ بھوکے ہیں تو نے ایک کے بدلے دس دینے کا وعدہ کیا ہے اب تو ہی کرم فرما یہ تیرے مہمان ہیں اور مجھے اپنے مالک کے وعدے پر مکمل یقین تھا۔ اسی اثناء میں کنیز جو روٹیاں لے کر آئی وہ اٹھارہ تھیں۔ اللہ تعالیٰ کے فرمان کے مطابق انہیں بیس ہونا چاہیے تھا میں نے اپنے مالک کے وعدے کو پورے یقین کے ساتھ سمجھ رکھا ہے کیونکہ وہ اپنے وعدے کے خلاف نہیں کرتا۔ تب روٹیاں واپس کیں روٹیاں بھیجنے والی بھی عبادت گزار تھی۔ اس نے دو روٹیاں مزید رکھ کر دیں اپنے یقین کو اس حد تک پختہ کر لو۔

حضرت صالح عامری رحمۃ اللہ علیہ اپنے وعظ میں فرمایا کرتے تھے کہ مسلسل دروازہ کھٹکھٹایا جائے۔ تو ایک دن دروازہ ضرور کھلے گا۔ اللہ تعالیٰ کے دروازے پر دستک دیتے رہو اس محفل میں حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا بھی موجود تھیں۔ فرمایا' حضرت جی کیا اللہ تعالیٰ اپنا دروازہ بند رکھتے ہیں؟ یہ فقرہ حضرت صالح عامر کے دل میں اتر گیا۔ آپ

رو دیئے اور اپنے آپ سے فرمایا' اے بڈھے تمام عمر یہ بات تیری سمجھ میں نہیں آئی' مگر ایک عورت یہ بات سمجھ گئیں۔ آپ نے حضرت رابعہ کو بہت داد دی۔

ایک مرتبہ مسلسل سات دن روزے سے رہیں' رات کو آرام بھی نہ کرتیں۔ آٹھویں دن نفس بلبلا اٹھا۔ اور فریاد کی' مجھے اور کتنی اذیت دو گی؟ اسی وقت ایک شخص پلیٹ میں کوئی کھانے کی چیز لے کر آ گیا۔ چراغ روشن کرنے اٹھیں اتنے میں ایک بلی آئی۔ پلیٹ پر جھپٹی تو پلیٹ الٹ گئی۔ خود روزہ افطار کرنے کے لیے اٹھیں۔ تو ٹھوکر لگی پانی کا آب خورہ گر کر ٹوٹ گیا اور چراغ بجھ گیا اس پر ایک آہ بھری اور کہا اے میرے مالک مجھے کیوں اتنی سزا دے رہے ہو ندا آئی اگر دنیا کی نعمتیں چاہتی ہو تو تیرے سامنے دنیا کی نعمتوں کے انبار لگا دیتا ہوں۔ مگر اس کے بدلے میں اپنی محبت کا کرب تیرے دل سے نکال دوں گا کیونکہ میری محبت کا غم اور دنیا کی محبت کا غم ایک دل میں اکٹھے نہیں رہ سکتے۔ اس پر آپ نے حُب دنیا سے دل کو بالکل خالی کر دیا۔

لوگوں نے پوچھا کوئی مرض بھی نہیں اور کوئی بیماری بھی نہیں پھر آپ ہر وقت کیوں آہیں بھرتی رہتیں ہیں۔ ہائے ہائے کرتی رہتیں ہیں ہر وقت آنسوؤں کی جھڑی لگی رہتی ہے؟ فرمایا' میں بیمار ہوں مگر بیماری ایسی ہے جس کو تم نہ دیکھ سکتے ہو نہ جان سکتے ہو اور اس کا کوئی تمہارے پاس علاج بھی نہیں ہے اس کا علاج صرف وصال خداوندی ہے۔

ایک مرتبہ کچھ لوگ آزمائش کے لیے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ نہ عورت نبی ہو سکتی ہے اور نہ پیغمبر' نہ مردوں پر عورت کو خدا نے فضیلت دی ہے اس کے باوجود آپ کو اپنے مرتبے پر اتنا فخر کیوں ہے؟ فرمایا' آپ نے ٹھیک کہا لیکن کبھی کسی عورت نے خدا ہونے کا دعویٰ کیا ہے؟ اور پھر سینکڑوں مرد ہیجڑے بن کر پھرتے ہیں۔ کبھی کوئی عورت بھی ہیجڑا بنتے دیکھی ہے؟ اسی سوال کے جواب میں ایک اور مقام پر فرمایا یہ تو ٹھیک ہے کہ عورت نبی نہیں ہو سکتی مگر نبی کو جنم تو دیتی ہے اور پھر یہ بھی فرمایا کہ جو لوگ جہنم کے خوف سے اور جنت کے لالچ میں عبادت کرتے ہیں وہ بہت برے ہیں۔

ایک مرتبہ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے آپ سے پوچھا۔ رابعہ یہ عظمتیں

تم نے کیسے پائیں۔ فرمایا ہر شے کو یاد الٰہی میں گم کر کے۔ حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا' رابعہ مجھے ان علوم کا راز بتاؤ۔ جو تم کو پروردگار نے بغیر کسی واسطے کے عطا کیے۔ حضرت رابعہ نے جواب دیا۔ میں نے تھوڑا سا سوت کات کر بازار میں فروخت کیا تا کہ چھوٹی چھوٹی ضرورتیں پوری کرلوں اس سے مجھے دو درہم ملے۔ میں نے دونوں ہاتھوں میں ایک ایک درہم پکڑ لیا اور اس خیال میں گم ہو گئی کہ اگر دونوں درہم ایک ہاتھ میں لے لوں تو یہ دو ہو جائیں گے اور یہ واحدنیت کے خلاف ہے۔ میری گمراہی کا سبب نہ بن جائیں اور دل میں جو ہر اس وحدہ لاشریک کے فراق کی مجھے تڑپائے رکھتی ہے۔ وہ ختم نہ ہو جائے' نکاح نہ کرنے کے بارے میں آپ سے پوچھا گیا تو فرمایا' جو عظمتیں مجھے ملی ہیں ان کو برباد کرنا نہیں چاہتی اور نہ ہی اپنی عاقبت کو مشکوک بنانا چاہتی ہیں۔

کسی نے آپ سے پوچھا' توبہ کیا ہے' فرمایا' زبان سے توبہ تو جھوٹے لوگ کرتے ہیں' اگر صدق دل سے توبہ کی جائے تو پھر تمام عمر توبہ کرنے کی ضرورت پیش نہیں آتی' اللہ تعالیٰ کی طرف توجہ کا نام معرفت ہے' عارف کی شناخت یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ سے پاکیزہ دل طلب کرتا ہے اور جب اسے پاکیزہ دل عطا ہو جاتا ہے تو پھر وہ اس کو اپنے مالک کے حوالے کر دیتا ہے۔

ایک مرتبہ آپ حضرت حسن بصری کے ہاں گئیں تو وہ چھت پر بیٹھے آنسو بہا رہے تھے۔ ان کے متعلق روایت ہے کہ وہ زندگی بھر مسلسل آنسو بہاتے رہے۔ حضرت رابعہ بصری نے دیکھا کہ حسب معمول آنسو برس رہے ہیں تو کہا اگر یہ فریب کے آنسو ہیں تو انہیں بند کر دو۔ آپ کے باطن میں ایسا سمندر موجیں مار رہا ہے۔ جس میں اگر دل ڈوب جائے تو آپ تلاش کریں تو بھی نہ ملے۔ اللہ تعالیٰ ایسی قدرت رکھتے ہیں حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کو یہ ناگوار تو گزرا مگر خاموش رہے' ایک دن حضرت رابعہ دریائے فرات کے کنارے پر تھیں کہ اتنے میں حضرت حسن بھی آ گئے اور آتے ہی دریا کے پانی پر مصلیٰ بچھا کر کہا' آؤ دونوں یہاں نماز ادا کریں۔ حضرت رابعہ نے کہا اگر یہ شعبدہ لوگوں کو دکھانے کے لیے ہے تو بہت خوب لوگ بیچارے تو ایسا نہیں کر سکتے۔ یہ کہہ کر انہوں نے

ہوا کے اوپر مصلیٰ بچھا دیا اور کہا آیئے وہاں نماز ادا کریں جہاں کوئی نہ دیکھے۔ لیکن یہ سب کیا ہے؟ جو کام آپ نے کیا ہے جو کچھ کارنامہ آپ نے انجام دیا۔ وہ تو پانی کی مچھلی بھی انجام دے سکتی ہیں اور جو تیر میں نے مارا ہے۔ وہ تو ایک مکھی بھی انجام دے سکتی ہے اسی طرح کسی نے پوچھا محبت کیا ہے؟ مائی صاحبہ نے فرمایا محبت تو ازل سے ہے اور ابد تک رہے گی۔ مگر دنیا نے اسے قبول نہیں کیا اس لیے وہ ذات خداوندی میں ضم ہو کر رہ گئی ایک مرتبہ آپ جنگل میں تھیں جنگل کے تمام جانور آپ کے گرد جمع تھے اتنے میں حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ آگئے تمام جانور بھاگ گئے حضرت حسن بصری نے فرمایا رابعہ رحمۃ اللہ علیہا یہ کیا ؟ حضرت رابعہ نے پوچھا آپ نے آج کیا کھایا؟ آپ نے فرمایا' گوشت روٹی' تب حضرت رابعہ رحمۃ اللہ علیہا نے فرمایا' جب آپ ان کا گوشت کھائیں گے تو وہ یقیناً آپ کو دیکھ کر بھاگ جائیں گے۔

اکثر آپ یہ دعا کرتیں' اگر محشر میں تو نے مجھے جہنم میں ڈال دیا تو میں تیرا ایسا راز ظاہر کر دوں گی جس کو سن کر دوزخ مجھ سے ایک ہزار سال کی مسافت پر چلی جائے گی اور یہ دعا بھی کرتیں کہ دنیا میں جو کچھ تو نے میری قسمت میں لکھا ہے وہ اپنے اچھے لوگوں میں بانٹ دے اور عاقبت میں جو میرا حصہ ہے وہ اپنے دوستوں میں بانٹ دے۔ کیونکہ میرے لیے تو صرف تیری ذات پاک ہی کافی ہے' اگر میں جہنم کے ڈر سے عبادت کرتی ہوں تو مجھے جہنم میں جھونک دے' اگر جنت کی لالچ سے میں عبادت کرتی ہوں تو جنت مجھ پر حرام کر دے اور اگر میری عبادت صرف تیرے دیدار کے لیے ہے تو مجھے اپنے دیدار سے سرفراز فرما۔

## آپ شاعرہ بھی تھیں:

وہ شاعرہ تھیں ایسی شاعرہ جس کے شعروں میں خدا کے نور کے سوا اور کچھ نظر نہیں آتا وہ اپنے شعروں میں اپنے دل کی کیفیات کا اظہار بڑے بے باکانہ طور پر کرتی ہیں' ان کے اشعار سے ایسے ظاہر ہوتا ہے جیسے وہ اپنے دل کی عمارت سے دنیائے ہست و بود کا سارا کباڑ خانہ اٹھا کر باہر پھینک چکی ہیں بوسیدہ عمارت دل کو از سر نو دھو کر صاف کر کے' اشکوں اور آہوں کی حرارت اور نمی سے پاکیزہ کر کے ذکر الٰہی کی سفیدی کر کے محبت الٰہی

کا جگمگانے والا پینٹ کر کے آنکھوں کی نمی سے پلکوں کے برش سے اتنے خوبصورت نقش ونگار سجا لیے ہیں کہ دل کی بوسیدہ اور ٹوٹی ہوئی عمارت جنت کا نورانی محل بن گیا ہے۔

اس شاعرہ کے شعروں کا ترجمہ جو انہوں نے مناجات کے طور پر لکھے اس طرح کا مفہوم رکھتے ہیں اپنے رب سے مخاطب ہیں اور فرماتی ہیں۔

اے میرے معبود!

اے میرے رب!

اگر میں تیری عبادت جہنم کے ڈر سے کرتی ہوں تو مجھے جہنم کا لقمہ بنا دے مجھے اسی دہکتے ہوئے دوزخ میں جھونک دے۔

اگر میں تیری عبادت جنت کے لالچ میں کرتی ہوں تو تو مجھے اس سے ہمیشہ کے لیے محروم کر دے۔ اور اگر میں صرف تجھ سے تیری ذات سے صرف تیرے لیے محبت کرتی ہوں تو اے میرے مولا! میرے خالق! مجھے اپنے جمال ازلی سے محروم نہ کرو۔

اور اس نورانی وصف نورانی دل اور نورانی ذہن کی مالک شاعرہ نے محبت الٰہی میں جو کچھ کہا وہ شعر بن گیا' ایسے شعر جن کو انسانی عقل کہہ نہیں سکتی۔ وہ اس رب ذوالجلال کی جانب سے دل پر وارد ہوتے اور نور کی کرنیں بن کر اترتے ہیں وحی تو پیغمبروں اور نبیوں پر نازل ہوتی ہے سچے شاعر پر سچی محبت کے آئینے میں ہر شعر نور کی شعائیں بن کر نازل ہوتا ہے بھیجنے والے کی محبت کا دم بھرنے والوں کے دلوں پر اس محبت کے نورانی نغمے آسمان سے نازل ہوتے ہیں وہ اپنے رب سے اس طرح بھی مخاطب ہوتی ہیں۔

وہ محبت دو طرح سے ہے۔ ایک محبت تو آرزو اور تمنا کی محبت ہے۔ اور دوسری صرف تیری محبت ہے۔ میری وہ محبت جو آرزو اور تمنا سے معمور ہے۔ وہ تو کوئی اہمیت نہیں رکھتی' لیکن وہ محبت جو صرف تیری ذات سے ہے اسی کا واسطہ دے کر کہتی ہوں۔ تو حجاب کو دور کر دے پردوں کو ہٹا دے تاکہ میری آنکھیں تیرا جلوہ دیکھ سکیں۔

یہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کے اشعار ہیں جن پر حضرت امام غزالی رحمۃ

اللہ علیہ تبصرہ فرماتے ہوئے (اس کا ذکر احیاء العلوم دین الغزالی میں ہے) لکھتے ہیں رابعہ عدویہ (رابعہ بصری) نے اپنے اشعار میں خواہش آرزو اور تمنا کی جس محبت کا ذکر کیا ہے اس سے مراد اللہ تعالیٰ کا احسان اور انعام جن کی بارش وہ اپنے بندوں پر کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کی ذات سے جس محبت کا ذکر کیا گیا ہے اس سے مراد یہ ہے کہ دیدار الٰہی اور جمال خداوندی کی محبت جس کا نظارہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کے دل کی آنکھوں نے کیا یہی خالص اور ارفع محبت ہے یہی محبت سب سے بہتر اور برتر ہے جمال ربوبیت کی لذت کی بجائے خود ایک بہت بڑا مقام رکھتی ہے اسی کے بارے میں حدیث قدسی میں آیا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اپنے نیک اور صالح بندوں کو وہ چیز دیتا ہوں جسے نہ عام آنکھ دیکھ سکتی ہے نہ عام کان سن سکتے ہیں اور نہ ہی جس کا خیال کسی انسان کے دل سے گزر سکتا ہے۔

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کی شاعری حب الٰہی سے ہی وابستہ ہے انہوں نے اس سلسلے میں بہت شعر کہے ہیں کتب تصوف اور طبقات تصوف کو کھنگالا جائے تو حب الٰہی کی بہت سی تجلیات ملیں گی جو حضرت رابعہ کے دل پر جلوہ فگن ہوئیں اور جنہوں نے آپ کے شعری حسن کو بیدار کیا۔

وہ اپنے پروردگار سے اس طرح بھی مخاطب ہیں اپنے نفس سے مخاطب ہیں۔

اے نفس!

تو اللہ تعالیٰ سے اپنی محبت کا اظہار کرتا ہے حالانکہ تو اس کی نافرمانی بھی کرتا رہتا ہے کیا اس سے بڑھ کر بھی کوئی عجیب وغریب بات ہو سکتی ہے؟

اگر تیری محبت سچی ہے صادق ہے
تو اپنے رب کی اطاعت کر
کیونکہ محبت کرنے والا
جس سے محبت کرتا ہے
اس کی اطاعت بھی ضرور کرتا ہے۔

پہلی صدی ہجری میں حضرت حسن رحمۃ اللہ علیہ اپنے زہد کی بنیاد حزن والم کو قرار دیتے ہیں آپ کی حیات روحیہ کا تمام تر نظام حزن وملال اور خوف خدا پر مبنی ہے ان کے مطابق روح کی پاکیزگی' قلب کی صفائی' اور عمل کی طہارت کے لیے اس سے زیادہ کوئی وسیلہ نہیں کہ انسان خوف خدا سے معمور ہو جائے اور اس کی آنکھیں اپنے گناہوں کی پشیمانی پر ہر وقت بھیگی رہیں دنیا کو ہیچ سمجھے اور پچھلے گناہوں اور آنے والے مصائب سے دہشت زدہ رہے تصوف میں دہشت حزن وملال کا مسلک حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے وابستہ ہے۔

دوسری صدی ہجری میں تصوف میں ایک اور مکتب خیال نمایاں ہوا اس مسلک میں زہد کو آمیزش محبت کی بنیادوں پر استوار کیا گیا یہ اصول اور مسلک حضرت رابعہ بصری کی ایجاد ہے اس کو تصوف میں ایک جدید طرز کا اضافہ کہا گیا ہے۔

اس ضمن میں مصطفیٰ عبدالرزاق پاشا کی تحقیق اور تحریر کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا انہوں نے لکھا ہے کہ حضرت رابعہ عدوی یا بصری وہ پہلی ہستی ہیں جنہوں نے تصوف میں حب الٰہی کی نغمہ سرائی کی ان کے خیالات نظم ونثر میں موجود ہیں۔

بوقت آخر مشائخین بیٹھے تھے۔ آپ نے فرمایا آپ باہر چلے جائیں اور فرشتوں کے لیے جگہ چھوڑ دیں' اندر سے آواز آتی رہی۔ اے نفس مطمئن اب مالک کی جانب لوٹ چل۔ پھر آوازیں ختم ہو گئیں دروازہ کھولا تو روح قفس عنصری سے پرواز کر چکی تھی۔ انا للہ وانا علیہ راجعون۔

# حکایت اوّل

ایک بزرگ تھے ان کی بیوی فوت ہو گئی دوسرے نکاح کے لیے لوگ بضد ہوئے مگر وہ راغب نہ ہوئے اور فرمایا تنہائی میں حضور قلب اور دلجمعی بہت ہے۔ ایک رات انہوں نے خواب دیکھا کہ آسمان کے دروازے کھلے ہیں اور مردوں کا ایک گروہ آگے پیچھے اترتا ہے اور ہوا میں جاتا ہے۔ جب ان کے پاس آئے تو ایک نے کہا کہ کیا یہ وہی مرد شوم ہے دوسرے نے کہا ہاں کہ یہ وہی مرد شوم ہے چوتھے نے کہا ہاں وہی ہے یہ بزرگ ان لوگوں کی ہیبت سے خواب میں ڈرے اور کچھ نہ پوچھ سکے۔ ان سب کے بعد ایک لڑکا تھا اس سے پوچھا کہ ان لوگوں نے شوم کس کو کہا اس نے کہا کہ تم ہی کو تو کہا ہے اس لیے کہ پہلے تمہارے اعمال مجاہدین کے اعمال کے ساتھ آسمان پر لے جاتے تھے اب نہ معلوم تم نے کیا کیا ہے۔ کہ ایک ہفتہ ہوا کہ تمہیں مجاہدین کے زمرے سے نکال دیا ہے وہ بزرگ جب بیدار ہوئے تو فوراً نکاح کیا۔ تاکہ پھر مجاہدین میں داخل ہو جاؤں ان فوائد کے پیش نظر نکاح کی خواہش کرنا چاہئے۔

# حکایت دوئم

اگلے زمانے میں ایک بزرگ تھے ان کے تین سو ساٹھ دوست تھے وہ بزرگ ہمیشہ عبادت میں مشغول رہتے اور سال بھر ہر رات ایک دوست کے مہمان رہتے۔ ان کے دوستوں کی یہ عبادت تھی کہ انہیں فارغ البال رکھتے یہ امر اس وجہ سے تھا کہ خیر کا دروازہ لوگوں پر کھلا رہے ایک بزرگ کے تیس دوست تھے مہینہ بھر ہر رات ایک دوست کے پاس رہتے لیکن جب ایسا زمانہ ہو کہ بے سوال کیے اور ذلت اٹھائے لوگ دینے کی طرف راغب نہ ہوں۔ تو اپنی بسر اوقات کے لیے کسب کرنا بہتر ہے کیوں کہ سوال کرنا برا کام ہے اور بضرورت حلال ہوتا ہے مگر وہ شخص جو عظیم المرتبہ ہو اور اس کے ذریعے سے بہت فائدہ ہو اور تلاش روزی میں اس کی تھوڑی سی ذلت ہو تو اس وقت ہم کہہ سکتے ہیں۔ کہ ایسے

شخص کے لیے کسب معاش نہ کرنا اولیٰ ہے لیکن وہ شخص جس سے ظاہری عبادت کے سوا اور کوئی فیض وفائدہ نہیں ہوتا اسے کسب کرنا اولیٰ ہے اور جو شخص عین کسب معاش میں دل خدا کے ساتھ مشغول رکھتا ہے۔ اس کے لیے کسب معاش بہتر ہے کیونکہ یادخدا سب عبادتوں کی حقیقت ہے کہ کسب معاش میں بھی وہ دل خدا کے ساتھ مشغول رکھ سکتا ہے۔

## حکایت سوئم

حضرت یونس بن عبید رحمۃ اللہ علیہ ریشم کی تجارت کرتے تھے۔ مگر اس کی صفت اور تعریف نہ کرتے۔ ایک دن جامدان سے ریشم نکال رہے تھے کہ ان کے شاگرد نے کہا اے اللہ مجھے بہشتی لباس عطا فرما آپ نے اس کی یہ بات سنتے ہی جامدان رکھ دیا اور ریشم فروخت نہ کیا' اور ڈر گئے کہ یہ کلمہ اپنے مال کی تعریف میں داخل نہ ہو جائے۔

دوسری بات یہ ہے کہ خریدار سے اپنے مال کا کوئی عیب ونقص پوشیدہ نہ رکھے' بلکہ اس کے متعلق سب کچھ دیانت داری اور سچائی سے کہہ دے' اگر چھپائے رکھے گا تو یہ خیانت ہوگی اور خیر خواہی کو نظر انداز کرنے کی بات ہوگی اور یہ شخص ظالم وگناہگار ہوگا' اور اگر کپڑے کی اچھی طرف دکھائی یا اندھیری جگہ میں کپڑا دکھایا تاکہ اچھا نظر آئے یا جوتے اور موزے کا اچھا پیر دکھایا تو ایسی تمام صورتوں میں وہ ظالم وخائن متصور ہوگا۔

## حکایت چہارم

بصرہ میں ایک سوداگر رہتا تھا اس کے غلام نے شہر سوس سے اسے خط لکھا کہ اس سال گنے کی فصل تباہ ہوگئی ہے۔ تم دوسروں کو خبر ہونے سے پہلے ہی شکر خرید لو' اس تاجر نے کافی مقدار میں شکر خرید لی اور پھر مناسب وقت پر فروخت کی تیس ہزار درہم نفع ہوا' پھر اس کے دل میں خیال آیا کہ میں نے مسلمانوں سے دھوکہ کیا کہ حقیقت حال کو ان سے چھپائے رکھا میرا یہ فعل کس طرح جائز ودرست ہو سکتا ہے۔ وہ تیس ہزار درہم اٹھائے اور جس سے شکر خریدی تھی اس کے پاس گیا اور کہا یہ تیس ہزار درہم درحقیقت تیرا مال ہے' اس نے

دریافت کیا کس طرح' اس نے اصل حقیقت کا انکشاف کیا تو اس نے کہا کہ میں نے یہ تیس ہزار درہم تجھے بخش دیئے' وہ سوداگر جب واپس اپنے گھر آیا تو رات کو سوچا شاید فروخت کنندہ نے مجھ سے شرم کر کے ایسا کیا ہے اور میں نے فی الواقع اسے دغا کیا ہے' دوسرے دن پھر اس کے پاس گیا' اور یہی بات جا کر کہی کہ یہ تمہارا مال ہے' اور بڑا اصرار کر کے وہ تیس ہزار درہم اسے واپس کر دیئے۔

معلوم ہونا چاہئے کہ لین دین کرنے والے کو چاہئے کہ چیز کی قیمت صحیح صحیح بتائے' اس میں کوئی دغا فریب نہ کرے' اور مال عیب دار ہو تو صاف صاف بتا دے اور اگر مال گراں خریدا ہو' اور جس سے خریدا ہے اس کے دوست اور قریبی ہونے کی وجہ سے اس چشم پوشی کے طور پر گراں خرید لیا ہو تو یہ بات بھی ظاہر کر دے' اور اگر کوئی چیز دس دینار کی خرید کر مال کے عوض فروخت کرے اور وہ چیز اتنے سے نہیں ملی تو اور خرید کر دس دینار کی قیمت نہ کہنا چاہئے' اور اگر پہلے مال سستا خرید ابعد میں مہنگا ہو گیا تو پہلے قیمت ظاہر کرے اور اس کی تفصیل دراز ہے اور تاجر اور بازاروں میں کام کرنے والے لوگ اس بات میں بہت زیادہ خیانت اور دغا فریب کے مرتکب ہوتے ہیں۔ اور نہیں خیال کرتے کہ یہ خیانت ہے۔ اصل بات یہ ہے کہ انسان جو بات اپنے لیے درست نہیں جاننا چاہیے کہ دوسرے کے لیے بھی اسے روا نہ رکھے' اور اس اصول کو معیار بنائے' کیونکہ جو شخص کسی سے کوئی چیز خریدتا ہے وہ اسی اعتماد پر خریدتا ہے کہ میں نے خوب جانچ پڑتال کر کے اور صحیح قیمت پر خریدا ہے اور جب اس میں دغا ہو گا تو خریدار اس دغا پر راضی نہ ہو گا' اور ایسا کرنا صریح دغابازی ہے۔

## حکایت پنجم

کسی بزرگ نے ایک تاجر کو خواب میں دیکھا تو دریافت کیا کہ خدا تعالیٰ نے تجھ سے کیسا سلوک کیا اس نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے پچاس ہزار صحیفہ میرے سامنے رکھا' میں نے عرض کی باری تعالیٰ یہ پچاس ہزار صحیفے کن کن کے ہیں' تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا تو نے دنیا میں پچاس ہزار افراد سے لین دین کیا۔ یہ ان میں سے ایک سے متعلق اعمال نامہ ہے

چنانچہ میں نے ہر صحیفہ میں اول سے آخر تک ہر ایک کے ساتھ کیئے ہوئے لین دین کو دیکھا' تو مختصر بات یہ ہے کہ اگر کسی کا ایک ٹکہ بھی اس کے ذمے ہوگا تو جس سے اس نے حیلہ وفریب سے لیا ہوگا اس کے عوض پکڑا جائے گا۔ اور کوئی چیز اسے فائدہ نہ دے گی' جب تک اس کی ادائیگی سے بری الذمہ نہ ہوگا' یہ ہے سلف صالحین کی سیرت اور شریعت کا راستہ جو انہوں نے لین دین میں اختیار کیا ہے سلف صالحین کا یہ طریقہ اب اٹھ چکا ہے' اور معاملات اور ان کا علم بھی لوگوں نے اب فراموش کر دیا ہے' جو شخص سلف کے ان طریقوں سے ایک طریقہ پر بھی عمل پیرا ہوگا ثواب عظیم کا مستحق ہوگا' کیونکہ حدیث شریف میں وارد ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت پر ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ جو احتیاط تم کرتے ہو اس کا دسواں بھی بجالائے گا تو کفایت کرے گا۔ صحابہ کرام نے عرض کی ایسا کیوں ہوگا' فرمایا اس لیے کہ نیک کاموں میں تمہیں مددگار میسر ہیں' اس لیے تم پر نیک کام بجالانا آسان ہے۔ مگر ان کا کوئی مددگار نہ ہوگا اور وہ غافل لوگوں کے اندر اپنے آپ کو اجنبی وغریب الدیار تصور کریں گے' یہ بات اس بنا پر کہی گئی ہے کہ کوئی ناامید اور مایوس نہ ہو اور یہ کہے کہ اس زمانہ میں کون احتیاط کر سکتا ہے' کیونکہ اس زمانہ میں جس قدر احتیاط ہو سکے وہی بہت ہے' بلکہ جو شخص اس بات پر ایمان رکھتا ہے کہ آخرت دنیا سے بہتر ہے وہ ہر طرح کی احتیاط کر سکتا ہے۔ کیونکہ اس طرح کی احتیاط سے فقیری اور تنگدستی میں ہی اضافہ ہوگا' اور جو مفلسی اور درویشی ابدی بادشاہی کا سبب وذریعہ بنے اسے برداشت کر لیا جاتا ہے۔ دنیا میں لوگ بے سروسامان' سفر کی تکالیف اور کئی قسم کی ذلت وخواری برداشت کر لیتے ہیں تاکہ انہیں بعد میں راحت ملے۔ ایک بزرگ کا کہنا ہے کہ میں ایک ایسی جگہ پہنچا جہاں پر میں نے بہت سی اگی ہوئی گھاس دیکھی میں نے دل میں کہا میں یہ گھاس بھی کھاؤں گا اگر مجھے حلال کھانے کی خواہش ہے' میں اس وقت ہاتف نے آواز دی' کہ وہ قوت جس نے تجھے یہاں تک پہنچایا کہاں سے آئی تھی' میں پشیمان ہوا تو بہ واستغفار کی صدیق لوگوں کا درجہ یہ ہوتا ہے۔ وہ ایسی احتیاطوں میں اس قدر باریک بینی سے کام لیتے تھے۔ لیکن اب اس کی جگہ لوگ کپڑے دھوتے اور پاک پانی تلاش کرنے میں احتیاط کرتے ہیں' مگر ان لوگوں کے نزدیک یہ باتیں آسان تھیں وہ ننگے پاؤں پھرا کرتے تھے اور جو پانی

میسر آ جاتا ہے اس سے وضو وطہارت کر لیتے تھے۔ لیکن یہ ظاہری طہارت جسم کی آرائش اور لوگوں کی نظارہ گاہ ہے اس میں نفس کا بہت زیادہ حصہ ہے وہ مکروفریب سے بندہ مومن کو اس میں مصروف کرنا چاہتا ہے اور یہ طہارت ہے صدیق لوگ اختیار کرتے ہیں باطن کی طہارت اور خدا تعالیٰ کے نظارے کی جگہ ہے اسی وجہ سے دشوار اور مشکل ہے۔

مقرب وموحد لوگوں کو ورع وتقویٰ ہے۔ کہ جو چیز بھی خدا تعالیٰ کے لیے نہ ہو چاہے وہ کھانے سے تعلق رکھتی ہو یا سونے اور گفتگو کرنے سے سب کچھ حرام تصور کرتے ہیں۔ اور یہ وہ قوم ہے جو ایک ہی ہمت اور صفت کے مالک ہوتے ہیں۔ اور حقیقت میں پکے توحید پرست یہی لوگ ہیں۔

# حکایت ششم

حضرت یحییٰ بن معاذ رازی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق منقول ہے۔ آپ نے دوا کھائی ہوئی تھی۔ آپ کی بیوی نے عرض کی آپ گھر میں ہی چند قدم ٹہل لیں (تاکہ آپ کی صحت بہتر ہو جائے) آپ نے جواب دیا میرے پاس اس طرح چلنے پھرنے کی کوئی وجہ (جواز) نہیں اور تیس سال سے میں اپنا محاسبہ کر رہا ہوں کہ جو کچھ کروں صرف دین کی خاطر کروں کسی اور نیت سے کچھ نہ کروں بس اس مقرب قوم کا دستور ہے کہ جب تک دینی نیت ملحوظ نہ ہو کچھ حرکت نہیں کرتے۔ اگر کھانا کھاتے ہیں تو صرف اتنی مقدار میں جس سے عقل اور زندگی برقرار رہے اور تاکہ عبادت الٰہی بجا لا سکیں۔ اگر زبان پر کوئی بات لاتے ہیں تو وہ بھی دین کی بات ہی ہوتی ہے اس کے سوا جو کچھ ہوتا ہے۔ اسے اپنے اوپر حرام جانتے ہیں یہ ہیں ورع و پرہیزگاری کے درجے اور کم از کم اتنا تو ضرور ہونا چاہیے کہ تو ان باتوں کو سنے اور جانے تاکہ تجھے اپنی کوتاہی کا احساس ہو اور اگر تو چاہے کہ ورع کا پہلا درجہ ہی حاصل کرے جو کہ عادل مسلمانوں کا درجہ ہے تاکہ تجھ پر فسق کا اطلاق نہ ہو تو تو اس کے حاصل کرنے سے بھی عاجز رہتا ہے۔ اور جب اس سے متعلق باتیں کرنے لگتا ہے تو بہت لمبی چوڑی باتیں کرتا ہے اور سب عالم ملکوت کی باتیں کرتا ہے۔ اور ظاہری شرع کی باتوں سے

تجھے شرم آتی ہے۔ بلکہ تو چاہتا ہے کہ سب پراگندہ اور بڑی بڑی اونچی باتیں کرتا ہے' حدیث شریف میں وارد ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بدترین ہیں وہ لوگ جن کے جسم آرام ونعمت میں ہیں' اور مرغن پُرتکلف کھانے کھاتے اور عمدہ ونفیس لباس زیب تن کرتے ہیں۔ اور پھر جب منہ کھولتے ہیں تو بڑی بڑی اونچی باتیں کرتے۔ (یعنی صرف گفتار کے غازی ہیں کردار کے غازی نہیں ہیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو ان لوگوں کی آفات سے محفوظ رکھے۔

# حکایت ہفتم

کسی خلیفہ نے ایک دفعہ ہزار درہم حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ کے پاس بھیجے۔ آپ نے وہ ہزار کے ہزار ہی تقسیم کر دیئے' ایک درہم بھی پاس نہ رکھا' حضرت محمد بن واسع رحمۃ اللہ علیہ نے دیکھا تو فرمایا سچ بتائیں آپ کے دل میں اس کی طرف کچھ نہ کچھ میلان اور کسی قدر دوستی پیدا ہوئی فرمایا ہاں' حضرت محمد بن واسع رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا میں اسی بات سے ڈرتا تھا۔ آخر کار اس مال کی نحوست نے تجھ سے اپنا کام نکال لیا۔

حضرت وہب بن منبہ اور حضرت طاؤس رحمۃ اللہ علیہما دونوں بزرگ حجاج بن یوسف کے بھائی کے پاس تشریف لے جاتے' حضرت طاؤس اسے نصیحت کرتے ایک روز صبح کو سخت سردی تھی' حجاج کے بھائی نے حکم دیا کہ چادر ان کے کندھے پر ڈال دی جائے' حضرت طاؤس اس وقت مصروف گفتگو تھے۔ آپ نے کندھوں کو جنبش دی یہاں تک کہ چادر آپ کے کندھے سے گر پڑی۔ حجاج کا بھائی یہ دیکھ کر غصے ہوا' جب آپ اس کے دربار سے باہر تشریف لائے تو حضرت وہب نے حضرت طاؤس سے فرمایا اگر آپ وہ چادر لے لیتے اور کسی درویش محتاج کو دے دیتے تو یہ اس سے بہتر تھا جو آپ نے اسے ناراض کر دیا۔ آپ نے فرمایا مجھے اس بات کا خدشہ تھا کہ اگر میں لے لیتا تو کوئی دوسرا بھی میری پیروی شروع کر دے اور ان سے مال لینا شروع کر دے۔ اور اسے یہ علم نہ ہو کہ میں نے تو اس سے لے کر درویش کو دے دی ہے۔

# حکایت ہشتم

بصرہ کے ایک بزرگ سلطان وقت سے مال لیتے اور فقراء میں تقسیم کر دیتے۔لوگوں نے اس بزرگ سے کہا آپ اس بات سے نہیں ڈرتے کہ اس کی دوستی آپ کے دل میں جنبش کرنا شروع کر دے آپ نے فرمایا اللہ کے فضل سے میرے ایمان کی مضبوطی کا یہ عالم ہے کہ اگر کوئی شخص میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے بہشت میں لے جائے۔اور وہاں جا کر کوئی گناہ اور معصیت کرے تو میں اسے بھی دشمن جانوں گا اور اس ذات کی خاطر دشمن جانوں گا جس نے اسے میرا مطیع کر دیا کہ وہ میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے بہشت میں لے گیا جب کسی کی پختگی ایمان کا یہ عالم ہو تو اسے کوئی ڈر نہیں اگر بادشاہوں سے مال لے اور فقراء محتاج لوگوں میں تقسیم کر دے۔واللہ تعالیٰ اعلم۔

# خاموشی کا ثواب

## کوئی تدبیر خاموشی سے بہتر نہیں

اے عزیز! جب یہ معلوم ہو گیا کہ زبان کی آفتیں بے شمار ہیں تو پھر کوئی تدبیر خاموشی سے بہتر نہیں ہے پس حتیٰ الامکان انسان کو چاہئے کہ زیادہ بات نہ کرے' بزرگوں کا ارشاد ہے کہ ابدال وہ لوگ ہیں جن کا بات کرنا' کھانا پینا اور سونا صرف بقدر ضرورت ہوتا ہے' اور حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے۔

لَا خَيْرَ فِي كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ ط

ان کے اکثر مشوروں میں کچھ بھلائی نہیں مگر جو حکم دے خیرات یا اچھی بات کا یا لوگوں میں صلح کرنے کا۔ (النساء:۱۱۴)

یعنی پوشیدہ باتیں خوب نہیں ہیں مگر خیرات کا حکم اور امر معروف اور لوگوں میں صلح صفائی کرا دینا'' حدیث شریف میں آیا ہے' من سکت نجی' جو خاموش رہا اس نے نجات پائی'' حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس کو شکم' فرج اور زبان کے شر سے محفوظ رکھا گیا وہ سب چیزوں سے مامون رہا۔'' حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ کون سا عمل بہتر ہے تو آپ نے دہن اطہر سے پاک زبان باہر نکال کر اس پر انگلی رکھی یعنی خاموشی۔'' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ اپنی زبان کو انگلیوں سے پکڑ کر کھینچ رہے تھے اور اس کو ملتے تھے' میں نے کہ یا خلیفۃ الرسول اللہ! یہ آپ کیا کر رہے ہیں؟ آپ

نے جواب دیا کہ اس نے مجھ کو بہت سے معاملات میں مبتلا کیا ہے' حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ بنی آدم کی اکثر تقصیریں اس کی زبان میں ہیں! آپ کا ایک ارشاد یہ بھی ہے' کیا میں تم کو ایک بہت ہی آسان عبادت کی خبر دوں' وہ زبان کو خاموشی اور نیک عادت ہے۔" آپ نے ارشاد فرمایا ہے کہ "جو کوئی خداوند تعالیٰ اور روز قیامت پر ایمان لایا ہے اس سے کہہ دو کہ آدمی اچھی بات کہے ورنہ خاموش رہے۔" حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے لوگوں نے دریافت کیا کہ ہم کو کچھ سکھائے تاکہ بہشت میں ہم کو جگہ ملے آپ نے فرمایا کہ ہرگز بات نہ کرو' لوگوں نے کہا کہ یہ تو ہم سے نہیں ہو سکتا! تو آپ نے فرمایا اگر ایسا ہی ہے تو سوائے نیک بات کے زبان سے کچھ اور نہ نکالو۔"

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے' جب تم کسی مومن کو خاموش اور سنجیدہ پاؤ تو اس سے تقرب حاصل کرو وہ بغیر حکمت کے نہ ہوگا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے' جو بسیار' گو ہوگا وہ بہت بے ہودہ ہوگا اور وہ بڑا گنہگار ہوگا اور دوزخ میں جائے گا' اسی وجہ سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اپنے منہ میں کنکریاں رکھ لیتے تھے تاکہ بات نہ کرسکیں' حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا ہے' کہ عبادتیں دس ہیں ان میں سے 9 تو خاموشی میں ہیں اور دسویں لوگوں سے بچنا اور گریز کرنا ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ زبان سے زیادہ اور کوئی چیز قید کرنے کے لائق نہیں ہے۔ جناب یونس بن عبید رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ جس شخص کو میں نے دیکھا کہ اس نے اپنی زبان کو روکا ہے اس کے سب اعمال میں میں نے خوبی کا مشاہدہ کیا ہے۔" منقول ہے کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے سامنے لوگ گفتگو کر رہے تھے مگر احنف رحمۃ اللہ علیہ خاموش تھے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ان سے دریافت کیا کہ تم بات کیوں نہیں کرتے تو انہوں نے جواب دیا کہ اگر میں جھوٹ بات کرتا ہوں تو خداوند کریم سے ڈرتا ہوں اگر سچ کہتا ہوں تو مجھے آپ کا خوف ہے۔" شیخ ربیع بن خثیم رحمۃ اللہ علیہ نے بیس سال تک دنیا کی کوئی بات نہیں کی وہ صبح کو اٹھتے تو قلم اور کاغذ لے کر جو بات کہنا ہوتی اس کو لکھ لیتے اور اس کا حساب دل میں کرتے۔"

# خاموشی کی فضیلت

معلوم ہونا چاہئے کہ خاموشی کی بہت فضیلت ہے اور یہ فضیلت اس وجہ سے ہے کہ زبان کی آفتیں بہت ہیں اور زبان سے ہمیشہ بے ہودہ بات نکلتی ہے کہنا تو بہت آسان ہے لیکن برے بھلے میں تمیز کرنا دشوار ہے پس خاموشی سے انسان اس کے وبال سے محفوظ رہتا ہے خاطر جمعی کے ساتھ ذکر فکر کرسکتا ہے۔ معلوم ہونا چاہیے کہ گفتگو چار طرح پر ہے (چار قسمیں ہیں) ایک یہ کہ تمام مستحق حضرت ہی حضرت ہو اور دوسری یہ کہ اس میں حضرت بھی ہو اور منفعت بھی! تیسری یہ کہ نہ ضرر ہو نہ منفعت! چوتھی قسم یہ ہے کہ صرف منفعت ہو! بس مذکورہ تین قسمیں تو اجتناب کے لائق ہیں صرف ایک قسم کے لائق ہے اور یہ وہی قسم ہے جس کے بارے میں حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔ حدیث شریف میں جو وارد ہے' اس کی منفعت اس وقت معلوم ہوگی جب زبان کی آفتوں سے آگاہی ہو بس ہم ان آفتوں کو سلسلہ وار تفصیل سے انشاء اللہ بیان کریں گے۔

# نظر حرام اور عورتوں کے دیکھنے کی آفت

اے عزیز شاید ہی کوئی ایسا ہو جو نظرِ حرام سے اپنے آپ کو بچا سکے اللہ تعالیٰ کے محبوب بندوں کے علاوہ اسی واسطے اولیٰ یہ ہے کہ پہلے ہی سے اس کا بندوبست کر لیا جائے اور وہ آنکھ سے غیر عورت کا دیکھنا ہے شیخ علاء بن زیاد نے کہا ہے کہ کسی عورت کی چادر پر بھی نظر نہ ڈالو کہ اس سے دل میں ایک آرزو پیدا ہوتی ہے اور یہ حقیقت ہے کہ عورتوں کا لباس دیکھنے ان کی خوشبو سونگھنے آواز سننے اور سلام و پیام بھیجنے سے حذر کرنا واجب ہے ایسی جگہ جانا ہی مناسب نہیں جہاں اگر تم عورت کو نہ دیکھ سکو لیکن عورت تم کو دیکھ سکے اس لیے کہ جہاں حسن و جمال ہو گا وہاں شوق وصال شہوت کا بیج دل میں بو دے گا پس عورت کو چاہیے کہ خوبصورت مردوں سے حذر کرے۔ جو نظر قصد اور ارادے سے عورت پر ڈالی جائے گی وہ حرام ہے البتہ اگر بے اختیار کسی پر نظر پڑ جائے تو اس میں گناہ نہیں لیکن دوسری نظر ڈالنا حرام ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ پہلی نظر سے تیرے لیے نفع ہے اور دوسری نظر سے نقصان ہے حضور علیہ التحیۃ والثنا نے یہ بھی فرمایا ہے کہ جو شخص کسی کا عاشق ہو اور اس نے خود کو اس سے بچایا اور اسی غم میں مر گیا تو شہید ہے خود کو بچانے سے مراد یہ ہے کہ پہلی نظر اتفاقاً پڑ جائے تو دوسری نظر کو روکے اور دیکھنے کی آرزو نہ کرے بلکہ اس طلب اور آرزوں کو دل میں چھپائے۔

معلوم ہونا چاہیے کہ مردوں اور عورتوں کی مصاحبت اور ہم نشینی اور نظر بازی ایسا فساد بیج ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کوئی تخم فساد نہیں ہے جبکہ درمیان میں پردہ حائل نہ ہو عورتیں جو چادر اوڑھتی ہیں اور نقاب ڈالتی ہیں یہ کافی نہیں ہے بلکہ جب وہ سفید چادر

اوڑھتی ہیں یا خوبصورت نقاب ڈالتی ہیں تو شہوت کو اس سے زیادہ تحریک ہوتی ہے کہ شاید منہ کھولنے پر وہ زیادہ حسین نظر آئیں پس سفید چادر اور......اور خوبصورت نقاب و برقع پہنے ہوئے باہر جانا عورتوں کے حق میں حرام ہے جو عورت ایسا کرے گی گنہگار ہوگی اگر باپ' بھائی یا شوہر اس کو اس بات کی اجازت دیں گے تو وہ بھی اس کے گناہ میں شریک ہوں گے۔ کسی مرد کے لیے یہ روا نہیں ہے کہ وہ عورت کا لباس پہنے' شہوت کے ارادے سے یا اس کی خوشبو سے حظ اٹھانے کے لئے اس کے کپڑوں کو ہاتھوں میں لے یا کسی عورت کو پھول دے یا اس سے خود قبول کرے یا لطف و مدارات کے ساتھ اس سے بات کرے اسی طرح عورت کے لیے یہ روا نہیں ہے کہ اجنبی مرد سے بات کرے اور ضروری ہو تو سخت اور تند لہجہ میں بات کرے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

اِنِ اتَّقَيْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ فَيَطْمَعَ الَّذِىْ فِىْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۝

اگر اللہ سے ڈرو تو بات میں ایسی نرمی نہ کرو کہ دل کا روگی کچھ لالچ کرے! ہاں اچھی بات کہو۔ (احزاب:۳۲)

یعنی اللہ تعالیٰ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات سے فرماتا ہے' نرم اور خوش آواز کے ساتھ مردوں سے بات نہ کرو ورنہ وہ شخص طمع کرے گا جس کے دل میں آزار ہے اور ان سے قول معروف کہو۔

جس کوزے سے کسی عورت نے پانی پیا ہے تو قصداً اس جگہ منہ لگا کر پانی پینا جہاں اس عورت نے منہ لگایا تھا پینا درست نہیں ہے' اس طرح کسی پھل پر جہاں عورت کا دانت لگا ہو اس کا بھی کھانا روا نہیں۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ کی بیوی اور آپ کے بچے اس پیالے کو جس سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پاک دہن اور پاک انگلیاں لگی تھیں تبرک کے طور پر اپنی انگلیوں سے مس کرتے تھے تا کہ ثواب ہو۔

اگر کوئی حصول لذت کے مقصود سے ایسے برتن کو چھوئے (جو کسی عورت کے دہن سے لگا ہو) تو وہاں گناہ پس عورت سے تعلق رکھنے والی اس قسم کی چیز سے حذر کرنا ضروری ہے۔

معلوم ہونا چاہئے کہ جب کوئی عورت یا مرد کسی کے سامنے آتا ہے تو شیطان وسوسہ پیدا کرتا ہے کہ اس کو دیکھنا چاہئے اس وقت تم کو کہنا چاہئے کہ میں اس کو کیا دیکھوں اگر وہ بدصورت ہے تو مجھے دکھ بھی ہوگا اور گنہگار بھی بنوں گا کیونکہ میں تو اس خیال میں اس کو دیکھنا چاہتا تھا کہ وہ حسین وجمیل ہے اور اگر وہ خوبصورت ہے اس کا دیکھنا جائز نہیں گناہ کا موجب ہے اور حسرت دل میں رہے گی اور اگر اس کا تعاقب کروں تو دین اور عمر دونوں برباد ہوتے ہیں اور پھر بھی یقین نہیں کہ مقصد حاصل ہو۔ ایک روز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر اچانک ایک حسین عورت پر پڑ گئی آپ اسی وقت اس جگہ سے گھر واپس تشریف لائے اور حرم محترم سے قربت کی پھر غسل فرمایا اور باہر تشریف لے گئے اور مسلمانوں کو تعلیم کے لیے فرمایا کہ جس کے سامنے کوئی عورت آئے اور شیطان اس کی شہوت کو حرکت میں لائے تو اس کو چاہیے کہ اپنے گھر جا کر اپنی بیوی سے قربت کرے کہ جو چیز تمہاری بیوی کے پاس ہے وہی اس عورت کے پاس ہے۔

## گوشہ نشینی:

جاننا چاہئے کہ بعض دینی اور دنیاوی مقاصد ایسے ہیں۔ جو دوسروں کے بغیر حاصل نہیں ہوسکتے اور میل جول کے بغیر انسان انہیں حاصل نہیں کرسکتا اور گوشہ نشین ہونے کی صورت میں وہ مقاصد فوت ہوجاتے ہیں۔ اور ان کا فوت ہونا بندے کے لیے آفت اور نقصان وہ چیز ہے۔ ان آفات کی تعداد بھی چھ ہے۔

## پہلی آفت:

یہ ہے کہ آدمی علم سیکھنے اور سکھانے سے محروم رہتا ہے۔ جان لو کہ جو شخص وہ علم بھی نہ سیکھے جو فرض ہے اور گوشہ نشینی اختیار کرلے تو ایسی گوشہ نشینی حرام ہے۔ اور اگر اتنا علم سیکھ چکا ہے جو فرض ہے اور باقی علم نہیں سیکھ سکتا اور نہ ان کے سمجھنے کی اس میں استعداد ہے تو ایسا شخص اگر عبادت کے لیے گوشہ نشینی اختیار کرے تو جائز ہے۔ اور اگر وہ ایسا آدمی ہے کہ شریعت کے تمام علوم سکھا سکتا ہے تو اس کے لیے گوشہ نشینی اختیار کرنا عظیم خسارہ ہے۔ کیونکہ جو شخص علم حاصل کرنے سے پہلے گوشہ نشینی اختیار کرتا ہے اس کا زیادہ وقت خواب و خیال اور بے کار اور فضول تفکرات میں ضائع ہوجاتا ہے اور اگر ہر روز اور ہمیشہ عبادت میں مشغول رہے گا۔ جب علم میں پختہ نہیں ہوگا تو غرور اور تکبر سے خالی نہ رہ سکے گا۔ اور جو چیزیں عقیدے میں منع اور گناہ ہیں۔ ان سے بھی خالی نہ رہ سکے گا۔ اور اس کے دل میں خدائے تعالیٰ کی شان کے متعلق بہت سے ایسے خیالات گزرتے رہیں گے جو کفر یا بدعت ہوں گے۔ اور وہ جانتا بھی نہ ہوگا۔ مختصر بات یہ ہے کہ گوشہ نشینی علماء کو اختیار کرنی چاہیے۔ نہ کہ عوام کو کیونکہ عوام بیمار کی طرح ہیں۔ اور بیمار کے لیے نہیں چاہئے کہ طبیب سے دور بھاگ جائے۔ کیونکہ جب وہ اپنا علاج خود کرنے بیٹھے گا تو اپنے آپ کو بہت جلد ہلاک کر ڈالے گا۔ اور دینی تعلیم دینے کا درجہ بہت زیادہ ہے کیونکہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں جو شخص عالم ہو اور اس پر عمل کرتا ہو اور دوسروں کو بھی علم سکھاتا ہو اسے آسمانوں کے اندر بڑے آدمی کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ اور تعلیم اسی وقت دی جاسکتی ہے۔ جبکہ گوشہ نشینی سے دور رہے لہٰذا دین کی تعلیم دینا گوشہ نشینی سے بہتر ہے۔ بشرطیکہ اس کی اور سیکھنے والے کی

نیت دین ہو نہ کہ مرتبے اور مال کی چاہت اور چاہئے کہ وہ علم سکھائے' جو دین میں نفع مند ہو' اور اس علم کو پہلے سکھائے' جو زیادہ ضروری ہو' مثال کے طور پر جب طہارت کے مسائل بیان کرنا شروع کرے تو یہ بتائے کہ کپڑوں کو تو پاک رکھنا مختصر اور آسان بات ہے۔ اس طہارت سے اصل مقصود دوسری چیز ہے۔ اور وہ آنکھوں کان زبان اور تمام اعضاء کو گناہوں سے پاک رکھنا ہے' اور اس کی تفصیل بیان کرے اور اس پر عمل کی تاکید کرے اور اگر پڑھنے والا اس پر عمل نہیں کرتا' بلکہ اس سے آگے علم کی تلاش کرتا ہے تو اس کا مقصود مرتبے کا حصول ہے' اور جب اس طہارت کے بیان سے فارغ ہو جائے۔ تو کہے کہ اس سے مقصود ایک دوسری طہارت ہے۔ جو اس سے بھی بلند ہے' اور وہ دل کو دنیا اور خدائے تعالیٰ کے ماسوا ہر چیز کی دوستی سے پاک کرنا ہے۔ اور لا الہ الا اللہ کی حقیقت یہی ہے' کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی چیز اس کا معبود نہ رہے۔ اور جو شخص اپنی خواہش میں گرفتار ہے۔ اور اپنی خواہش کو اپنا خدا بنایا ہوا ہے ایسا شخص کلمہ لا الہ الا اللہ کی حقیقت سے محروم ہے۔ اور انسان خواہش سے کٹ جانے کا طریقہ نہیں پہچان سکتا جب تک کہ اس مضمون کو نہ پڑھے جو ہم نے مہلکات (تباہ کرنے والے اعمال) اور نجیات (نجات دینے والے اعمال) کے باب میں بیان کیا ہے۔ اور اس کا جاننا سب لوگوں پر فرض عین ہے۔

اور جو طالب علم اس علم سے فارغ ہونے سے پہلے حیض اور طلاق خراج (زمین کا مالیہ) فتویٰ اور جھگڑے کا علم حاصل کرتا ہے یا مذہب کے اختلافات یا علم کلام یا علم جدل ومناظرہ حاصل کرتا ہے یا معتزلہ اور کرامیہ فرقوں کے عقائد کا علم حاصل کرتا ہے یا مذہب کے اختلافات یا علم کلام یا علم جدل ومناظرہ حاصل کرتا ہے یا معتزلہ اور کرامیہ فرقوں کے عقائد کا علم حاصل ہوتا ہے تو جان لو' کہ وہ مرتبے اور مال کا طالب ہے نہ کہ دین کا' کیونکہ اس کا شر عظیم ہے اس سے دور رہنا چاہیے۔ اور جبکہ وہ شیطان کے ساتھ جو اسے ہلاک کرنے کے درپے ہے۔ مناظرہ نہیں کرتا' اور اپنے نفس کے ساتھ جو اس کا بدترین دشمن ہے نہیں جھگڑتا اور چاہتا ہے کہ امام شافعی اور امام ابو حنیفہ وغیرہ سے جھگڑتا رہے۔ تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ شیطان نے اس پر پورا قبضہ کر لیا ہے اور اس پر ہنستا ہے۔ اور جو عادتیں اس

کے اندر ہیں۔ جیسے حسد' تکبر' ریا' اپنے آپ کو اچھا جاننا۔ دنیا کی دوستی اور مرتبے و مال کی حرص' تو یہ سب پلیدی اور نجاست ہے' جو اس کی ہلاکت کا سبب ہے' جب اپنے دل کو اس سے پاک نہیں کرتا' تو اس کے لیے نکاح کے فتووں طلاق' سلم اور جارہ کے مسائل میں مصروف ہونا کب درست ہے' اور اگر کوئی شخص ان میں غلطی کر بیٹھے تو اس سے زیادہ کچھ نہیں ہے کہ دو نیکیوں میں سے ایک کا مستحق ہوگا۔ کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے' جس نے اجتہاد کیا اور درستی پر قائم رہا۔ اس کے لیے دو درجے ثواب ہے اور اگر غلطی واقع ہوگئی تو ایک درجہ ثواب ہے' پس اگر امام شافعی یا امام ابو حنیفہ کا مذہب اختیار کرے' تو اس کا یہی فائدہ ہے' کہ مسائل سے آگاہ ہو جائے گا۔ اور جب ان مذکورہ بری صفات کو اپنے آپ سے دور نہ کرے تو اس کا نتیجہ یہ ہوگا' کہ اس کا دین ہی ضائع ہو جائے گا' اور زمانے کا حال کچھ اس طرح کا ہو چکا ہے' کہ بڑے سے بڑے شہر میں سے بھی ایک یا دو آدمیوں سے زیادہ ایسے اشخاص نہیں ملیں گے جو اس طرح کا علم حاصل کرنے کی چاہت رکھتے ہوں۔ اس لیے مدرس کے لیے بھی گوشہ نشینی ہی بہتر ہے' کیونکہ جو شخص ایسے آدمی کو علم سکھاتا ہے جو دنیا حاصل کرنا چاہتا ہو تو' اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص ایسے آدمی کے پاس تلوار فروخت کرے جو ڈاکہ زنی کرنا چاہتا ہو' اور اگر علم سکھانے والا یہ کہے کہ شاید کسی دن ایسا شاگرد دین کی خدمت کا ارادہ بھی کرے تو یہ اس طرح ہے کہ تلوار فروخت کرنے والا یہ خیال کرے کہ شاید یہ ڈاکو کسی دن ڈاکے سے اور چوری سے توبہ کر لے اور کافروں سے جہاد شروع کر دے' اور اگر وہ استاد یہ تاویل کرے' کہ تلوار تو توبہ نہیں سکھاتی' اور علم توبہ سکھاتا ہے' اور خدائے تعالیٰ تک پہنچا سکتا ہے' تو یہ بھی غلط ہے' کیونکہ فتویٰ جات' جھگڑے کی باتوں کا علم اور علم کلام اور نحو و لغت کا علم بھی کسی کو خدا تک نہیں پہنچاتا' کیونکہ ان علوم میں سے کسی علم میں بھی دین کی رغبت اور حرص و چاہت نہیں پائی جاتی' بلکہ ان علوم میں سے ہر ایک علم کے ذریعے دل میں حسد' فخر' تکبر اور تعصب کی تخم ریزی ہوتی ہے' اور یہی چیزیں دل میں پرورش پاتی ہیں۔ سننا اور ہے' دیکھنا اور ہے' تم مشاہدہ کر لو' کہ جو لوگ ان علوم میں مشغول ہوتے ہیں۔ وہ کس حال میں زندہ رہتے ہیں اور کس حال میں مرتے ہیں' اور جو علم آخرت کے سامان کی تیاری کی دعوت دیتا اور دنیا سے ہٹاتا ہے۔ وہ علم حدیث و تفسیر ہے'

اور وہ علم ہے جس کا ذکر ہم نے باب مہلکات اور منجیات میں کیا ہے تو لازماً اسی علم کی طرف توجہ مبذول کرنی چاہئے جو ہر شخص کو متاثر کرتا ہے الاماشاء اللہ وہ لوگ متاثر نہیں ہوتے جن کے دل بہت سخت ہو چکے ہوتے ہیں۔ اور جو شخص اس علم کو جس کا ہم نے ذکر کیا ہے تو اس سے گوشہ نشینی اختیار کرنا کبیرہ گناہ ہے اور اگر کوئی شخص علم حدیث و تفسیر اور دوسرا ضروری علم حاصل کر رہا ہو۔ اس کے ساتھ ساتھ اس پر مرتبے اور طلب جاہ بھی غالب ہو تو چاہئے کہ اسے علم سکھانا چھوڑ دے کیونکہ اگرچہ اسے تعلیم دینے میں دوسرے لوگوں کا بہت سا فائدہ ہے تاہم وہ خود تو تباہ و برباد ہو رہا ہے اور دوسروں کی خاطر اپنے آپ کو ہلاک کر رہا ہے اسی بنا پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ خدائے تعالیٰ اپنے دین کی ان لوگوں سے مدد کرائے گا جن کا خود اس میں سے کچھ حصہ نہ ہوگا۔ ایسے شخص کی مثال چراغ کی سی ہے کہ گھر تو اس سے روشن ہوتا ہے اور وہ خود جل رہا اور کم ہو رہا ہوتا ہے۔ اور اسی بناء پر حضرت حافی رحمۃ اللہ علیہ نے حدیث کی کتابوں کے سات دفتر جو آپ نے سنے ہوئے تھے خاک میں دفن کر دیئے اور حدیث روایت کرنا چھوڑ دی۔ اور فرمایا کہ میں اس لیے حدیث کی روایت کرنا ترک کر رہا ہوں کہ اس کی خواہش اپنے اندر پاتا ہوں۔ اگر خاموشی کی چاہت پاتا تو حدیث روایت کرنا ترک نہ کرتا۔

بزرگوں نے اس طرح فرمایا ہے کہ حَدَّثَنَا (حدیث بیان کی ہم سے) دنیا کے بابوں میں سے ایک باب ہے جو بھی حَدَّثَنَا کے الفاظ کہنا پسند کرتا ہے وہ دراصل چاہتا ہے کہ لوگ اسے اپنے آگے بٹھائیں اور عزت کریں۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک آدمی کے پاس سے گزرے جو کرسی پر بیٹھا ہوا تھا۔ فرمایا یہ شخص دراصل یہ چاہتا ہے کہ لوگ اسے پہچانیں اور اس کی شخصیت کو دیکھیں۔

ایک شخص نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ہر روز نماز صبح کے بعد لوگوں کو وعظ و نصیحت کرنے کی اجازت چاہی آپ نے اسے اجازت نہ دی اس شخص نے کہا کہ آپ وعظ و نصیحت سے روکتے ہیں فرمایا ہاں کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ اس طرح تو تکبر و غرور میں مبتلا ہو جائے اور اپنے آپ کو تحت الثریٰ میں گرا دے۔

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا نے حضرت سفیان ثوری سے فرمایا تم اچھے آدمی ہو بشرطیکہ دنیا کو دوست نہ رکھو فرمایا وہ کس طرح تو انہوں نے کہا کہ اس لیے کہ تم حدیث روایت کرنے کو پسند کرتے ہو۔

حضرت ابو سلیمان خطابی فرماتے ہیں جو شخص چاہے کہ تمہارے ساتھ مجلس کرے اور تم سے علم حاصل کرے تو اس زمانے میں ایسے لوگوں سے بھی بچو اور دور رہو کیونکہ ان لوگوں کے پاس نہ تو ضرورت کے مطابق مال ہوتا ہے اور نہ کوئی دوسری اچھائی۔ ایسے لوگ بظاہر دوست ہوتے ہیں لیکن اندر سے دشمن ہوتے ہیں سامنے صفت وثنا کرتے ہیں مگر پیٹھ پیچھے غیبت اور برائی کرتے ہیں۔ یہ سب لوگ منافقت نکتہ چینی اور مکر وفریب سے بھرے ہوتے ہیں۔ ان لوگوں کی غرض یہ ہوتی ہے کہ تجھے اپنے بڑے مقاصد کے لیے سیڑھی بنائیں اور استعمال کریں۔ تجھے اپنی خواہشات کی تکمیل میں اپنا ٹٹو بنانا چاہتے ہیں تاکہ تو ان کے لیے بڑے مقاصد کے لیے شہر میں گھومتا پھرے اور جب وہ تیرے پاس آتے ہیں تو اس کا بڑا احسان جتلاتے ہیں مگر حقیقت میں ان کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ تو اپنی عزت اپنا مرتبہ اور اپنا مال ان پر قربان کر دے۔ اس کے بدلے کہ وہ تیرے پاس آئے ہیں۔ اور یہ بھی چاہتے ہیں کہ تو اپنے حقوق اپنے رشتہ داروں اور تعلق داروں کے حقوق کو ادا کرے۔ یہ لوگ دراصل تجھے بے وقوف بناتے ہیں اور یہ بھی چاہتے ہیں کہ تو ان کے دشمنوں کے ساتھ بدمزاجی سے پیش آئے اور اگر کسی وقت تو ان کی بات نہ مانے اور ان کی رائے کے خلاف کرے تو پھر دیکھ کہ کس طرح تجھ پر اور تیرے علم پر نکتہ چینی کرتے ہیں اور کس طرح تجھ سے اپنی دشمنی ظاہر کرتے ہیں۔ یہ صورت حال دیکھ کر ایک ہی شخص نے کہا کہ انہوں نے فرمایا کہ آج کل کے شاگرد استادوں کو مقتدا قبول نہیں کرتے بلکہ تجھ سے مطالبہ کرتے ہیں۔ کہ تو ان کا وظیفہ جاری کرائے بدنصیب استاد اس کی طاقت نہیں رکھتا کہ شاگرد کو نظر انداز کرے اس کا اصل مقصد یہ ہوتا ہے کہ اپنے آپ کو لوگوں کے سامنے باعزت انسان ظاہر کرائے اور ان کا وظیفہ جاری نہیں کرا سکتا جب تک ظالموں کی مذمت اور ان کے سامنے دین میں سستی نہ دکھائے اور ان کے سامنے اپنے دین کو زیادہ نہ کرے۔ اور پھر شاگردوں

سے خود کسی قسم کا مطالبہ نہ کرے۔ تو جو درس تعلیم دے سکتا ہے اور ان آفات سے بھی دور رہ سکتا ہے تو اس کے لیے تعلیم دینے کا کام گوشہ نشینی سے بہتر ہے۔ عام آدمی کے لیے یہ حکم ہے کہ جس عالم کو دیکھے کہ مجلس میں بیٹھتا ہے اور درس و تدریس کرتا ہے۔ اس کے بارے میں برا گمان نہ کرے۔ کہ شاید مال و جاہ حاصل کرنے کے لیے ایسا کر رہا ہے' بلکہ نیک گمان کرے کہ یہ خدا کے لیے کرتا ہے۔ کیونکہ یہ اس کی ذمہ داری ہے کہ اس کے بارے میں اچھا گمان ہی رکھے' اور جب باطن میں پلیدی ہو۔ تو نیک گمان کی کوئی جگہ نہیں ہوتی۔ کیونکہ وہ دوسروں کو بھی اپنے اوپر ہی قیاس کرتا ہے۔ یہ باتیں اس لیے بیان کی ہیں' تاکہ عالم اپنی شرط کو پہچانے اور عام آدمی اپنی حماقت کے باعث کوئی بہانہ نہ تراشے' اور علماء کی عزت میں کوتاہی نہ کرے' کیونکہ اس برے گمان کی وجہ سے تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## دوسری آفت:

یہ ہے کہ گوشہ نشینی اختیار کرنے سے نفع حاصل کرنے اور نفع پہنچانے سے محروم رہتا ہے۔ نفع حاصل کرنے کی صورت یہ ہے کہ روزی کمانا میل جول کے بغیر میسر نہیں آتا۔ اور جو شخص عیال دار ہو اور روزی کمانے میں مشغول نہ ہو' بلکہ گوشہ نشینی اختیار کرے۔ تو یہ اس کے لیے جائز نہیں ہے۔ کیونکہ اپنے اہل و عیال کے حقوق ضائع کرنا کبیرہ گناہوں میں سے ہے۔ اور اگر گزارے کے مطابق اہل و عیال کے لیے ذریعہ معاش ہو' یا عیال ہی نہ ہو تو اس کے لیے گوشہ نشینی بہتر ہے۔ نفع پہنچانے کی صورت یہ ہے۔ کہ صدقہ و خیرات کرے اور مسلمانوں کے حقوق ادا کرے۔ اور گوشہ نشینی اختیار کرنے میں ظاہری عبادت میں مشغول ہونے کے سوا اور کچھ نہ کرے۔ تو حلال روزی کمانا اور صدقہ و خیرات کرنا اس کے لیے گوشہ نشینی سے بہتر ہے اور اس کے باطن میں خدائے تعالیٰ کی معرفت کا راستہ کشادہ ہو چکا ہے۔ اور خدا سے مناجات کرنے میں اسے انس و محبت پیدا ہوتی ہے۔ تو یہ بات صدقہ و خیرات سے بہتر ہے۔ کیونکہ تمام عبادتوں سے اصل مقصود یہی ہے۔

## تیسری آفت:

یہ ہے کہ لوگوں کے اخلاق و عادات اور ان کے سلوک پر صبر کرنے کے باعث جو ریاضت اور مجاہدہ کرنا پڑتا ہے۔ اس سے محروم رہ جاتا ہے۔ اور یہ بہت بڑا فائدہ ہے ہر اس شخص کے لئے جس نے ابھی ریاضت نفس مکمل نہ کر لی ہو۔ کیونکہ نیک خلق تمام عبادات کی اصل ہے۔ اور یہ میل جول کے بغیر پیدا نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ اچھی خو اور عادت اس کا نام ہے کہ لوگوں کی تکلیف دہ باتوں پر صبر اور برداشت سے کام لے صوفیائے کرام کے خادم اور درویش اسی نیت سے میل جول رکھتے ہیں۔ تاکہ عوام سے اپنی حاجت بیان کر کے رعونت اور تکبر کے بت کو توڑ دیں۔ اور صوفیاء کے لیے نان ونفقہ مہیا کر کے بخل کی زنجیر کو کاٹیں اور لوگوں کی بدسلوکی برداشت کر کے اپنے آرام سے الگ رہیں اور ان کی خدمت میں رہ کر برکت، دعا اور ان کی توجہ سے حاصل کریں۔ پہلے وقتوں میں اول کام یہی ہوتا تھا۔ اگرچہ اب نہیں ہے۔ اور محض خیالات ہی باقی رہ گئے ہیں۔ اور بعض لوگوں کا مقصود مرتبے اور مال کا حاصل کرنا ہوتا ہے تو اگر کوئی شخص ریاضت میں مکمل ہو چکا ہے۔ اور گوشہ نشینی سے بھی اونچی بات حاصل کرنے کا مستحق ہو چکا ہے۔ کیونکہ ریاضت کا یہ مقصد نہیں ہے کہ ہمیشہ تکلیف ہی اٹھاتا رہے جس طرح دوا سے مقصود اس کی تلخی سے متاثر ہونا نہیں۔ بلکہ یہ ہے کہ بیماری دور ہو جائے۔ اور جب بیماری دور ہو گئی۔ تو ہمیشہ اپنے آپ کو تلخی میں رکھنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ بلکہ مقصود ریاضت و مجاہدہ سے بھی ایک اور بلند چیز ہے۔ اور وہ خدائے تعالیٰ کی یاد کے ذریعے اس سے انس و محبت کرنا ہے۔ اور ریاضت و مجاہدہ سے مقصود یہ ہوتا ہے۔ کہ جو چیز اس انس و محبت کے راستے میں رکاوٹ بنے تو اپنے آپ اسے دور کر دے۔ تاکہ یاد الٰہی میں مصروف ہو سکے۔

جاننا چاہئے کہ جس طرح خود اپنے آپ کو ریاضت و مجاہدہ میں ڈالنا ضروری ہے اسی طرح دوسروں کو ریاضت و مجاہدہ اور اچھی تربیت کی طرف رغبت دلانا بھی دین کے اہم ارکان میں سے ہے اور دوسروں کو رغبت دلانے کا یہ کام گوشہ نشینی کی حالت میں میسر نہیں آ سکتا۔ بلکہ مرشد کامل کے لئے مریدوں کے ساتھ میل جول رکھنے کے سوا کوئی چارا نہیں،

اور اس کا ان سے کنارہ کشی کرنا مناسب نہیں۔ لیکن جس طرح جاہ اور ریا کی آفت سے بچنا ضروری ہے۔ علماء اور مشائخ کے لیے بھی محتاط رہنا ضروری ہے۔ اور جب ان کا مریدوں اور شاگردوں کے ساتھ میل جول شرط اور قاعدے کے مطابق ہوگا۔ تو ان کے اندر رہنا خلوت نشینی سے بہتر ہوگا۔

## چوتھی آفت:

یہ ہے کہ گوشہ نشینی میں وسوسے دل پر غلبہ کرتے ہیں اور ہو سکتا ہے کہ دل ذکر سے نفرت کرنے لگے اور سستی میں اضافہ ہو جائے اور یہ خرابی لوگوں کے ساتھ میل جول کے بغیر دور نہیں ہو سکتی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ اگر مجھے وسوسوں کا ڈر نہ ہوتا تو میں لوگوں کے ساتھ نہ بیٹھتا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دل کو دوسرے دل سے راحت حاصل کرنی چاہیے۔ کیونکہ دل کو جب ایک ہی بات پر مجبور کرو گے تو وہ نابینا ہو جائے گا۔ تو چاہیے کہ ہر دن کوئی ایسا ساتھی ہو جس سے انس و محبت کا تعلق قائم رہے تاکہ اسے راحت حاصل ہو اور طبیعت کے خوش رہنے میں اضافہ ہوتا رہے۔ لیکن یہ ایسا آدمی ہونا چاہیے جس کی سب باتیں دین سے تعلق رکھتی ہوں اور جو دین کے اندر اپنے آپ کو کوتاہ سمجھتا ہو۔ اور جو ہر وقت دین کے اسباب کی تدبیریں سوچنے میں مصروف رہتا ہو۔ اہل غفلت کے ساتھ بیٹھنا اگرچہ ایک ہی گھڑی کے لیے ہو نقصان دہ ہے۔ اور وہ صفائی جو حاصل ہوتی ہے جاتی رہتی ہے۔

## پانچویں آفت:

یہ ہے کہ بیمار پرسی کے ثواب جنازے کے ساتھ جانے کے ثواب دعوت میں شریک ہونے کے ثواب اور لوگوں کو مبارک باد دینے اُن کی ماتم پرسی کرنے اور ان کے حقوق ادا کرنے سے آدمی محروم رہ جاتا ہے۔ اور ان کاموں میں اور بھی بہت سی خرابیاں ہیں اور رسم و رواج "نفاق" بناوٹ وغیرہ کی خرابیاں ان میں پیدا ہو چکی ہیں۔ کچھ لوگ وہ ہوتے ہیں جو ان کاموں کی آفات سے اپنے آپ کو نہیں بچا سکتے۔ ایسے لوگوں کے لیے

گوشہ نشینی بہتر ہے اور بہت سے سلف صالحین نے ایسا ہی کیا ہے یہ سب کچھ انہوں نے اپنی آخرت کی سلامتی کے لیے کیا ہے کیونکہ انہیں سلامتی گوشہ نشینی میں ہی نظر آئی۔

## چھٹی آفت:

یہ ہے کہ لوگوں کے ساتھ میل جول رکھے اور ان کے حقوق ادا کرنے میں ایک قسم کی تواضع اور انکساری پائی جاتی ہے اور گوشہ نشینی میں تکبر بھی پیدا ہو سکتا ہے عین ممکن ہے کہ گوشہ نشینی اختیار کرنے کا باعث تکبر اور سرداری کا خیال ہی ہو ایسے شخص کی یہ خواہش بھی ہوتی ہے کہ وہ تو کسی کی زیارت اور ملاقات کو نہ جائے لیکن لوگ اس کی زیارت اور ملاقات کو آئیں۔

## حکایت:

منقول ہے کہ بنی اسرائیل میں ایک بہت بڑا دانا آدمی تھا جس نے حکمت اور دانائی کی باتوں میں تین سو ساٹھ کتابیں لکھی تھیں۔ آخر کار اس کے دل میں یہ خیال پیدا ہو گیا کہ میرا اللہ تعالیٰ کی درگاہ میں بہت بڑا درجہ ہے اس زمانے کے پیغمبر پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی نازل ہوئی کہ اس سے کہہ دو کہ تو نے روئے زمین پر اپنی شہرت کروا دی ہے میں تیری کسی بات کو بھی قبول نہیں کرتا۔ تو اس کے دل میں خدا کا خوف پیدا ہوا اور اس خیال سے توبہ کی۔ اور ایک الگ کونے میں جا بیٹھا۔ اور کہا اب خدائے تعالیٰ مجھ سے خوش ہو گیا۔ پھر وحی آئی کہ میں اس سے خوش نہیں ہوں۔ تو وہ خلوت خانے سے باہر آیا اور بازاروں میں جانا اور لوگوں سے میل جول کرنا شروع کیا۔ اور ان کے ساتھ نشست و برخاست اور کھانا پینا شروع کر دیا۔ اس وقت خدائے تعالیٰ کی طرف سے وحی نازل ہوئی اب میں تجھ سے خوش ہوں اور تو نے مجھے پا لیا ہے۔

پس جان لو کہ جو شخص تکبر کی وجہ سے گوشہ نشینی اختیار کرتا ہے اور ڈرتا ہے کہ مجمعوں اور محفلوں اور مجلسوں میں لوگ اس کی عزت نہیں کرتے۔ یا اس بات سے ڈرتا ہے کہ لوگ اس کے علم یا عمل میں کسی خرابی سے واقف ہو جائیں گے یا اور اس طرح اس کوتاہی کا پردا چاک ہو جائے گا۔ اور ہمیشہ اس آرزو میں رہے کہ لوگ اس کی زیارت کرنے

آئیں اور اسے بابرکت جانیں اور اس کے ہاتھوں کو بوسہ دیں تو یہ گوشہ نشینی عین نفاق ہے۔ اور اس بات کی ایک علامت یہ ہے کہ گوشہ نشینی حق اور خیر کے لیے ہے۔ اس لیے تنہائی کے کونے میں بے کار نہ بیٹھا رہے۔ بلکہ ذکر و فکر میں مشغول رہے۔ یا علم و عبادت میں دوسری علامت یہ ہے کہ لوگوں کے اس کی زیارت کے لیے آنے کو برا جانے۔ البتہ اس شخص کے اپنے پاس آنے کو برا نہ جانے جس سے دینی فائدہ ہوتا ہے۔

حضرت ابوالحسن حاتمی جو خواجگان طوس میں سے تھے۔ شیخ ابوالقاسم گرگانی رحمۃ اللہ علیہ جو اونچے درجے کے اولیاء میں سے تھے سلام عرض کرنے کے لئے گئے۔ جب ان کے پاس پہنچے تو عذر کرنے لگے۔ کہ میں کوتاہی کرتا ہوں۔ کہ آپ کی خدمت میں بہت کم پہنچتا ہوں۔ آپ نے فرمایا خواجہ صاحب عذر خواہی نہ کیجئے۔ کیونکہ لوگ زیارت کے لیے آنے کو احسان سمجھتے ہیں۔ اور میں نہ آنے کو احسان سمجھتا ہوں' کیونکہ ہمیں کسی بڑے آدمی کے ہمارے پاس آنے کی کوئی پرواہ نہیں۔ ہمیں تو ایک ہی شخصیت کے آنے کی پرواہ ہے۔ یعنی عزرائیل فرشتے کے آنے کی۔ ایک امیر آدمی حضرت حاتم اصم رحمۃ اللہ علیہ کے پاس گیا اور کہا۔ آپ کوئی حاجت اور ضرورت رکھتے ہیں۔ فرمایا ہاں اور وہ یہ ہے کہ آئندہ تو مجھے نہ دیکھے اور میں تجھے نہ دیکھوں۔ اور جاننا چاہیے کہ اس لیے گوشہ نشینی اختیار کرنا تاکہ لوگ اس کی تعظیم کریں' بہت بڑی جہالت ہے۔ کیونکہ کم سے کم درجہ یہ ہے کہ وہ اس بات کا یقین رکھتا ہو کہ مخلوق کا کوئی کام بھی میرے اختیار میں نہیں ہے۔ اور وہ اس بات کو بھی جانے' کہ اگر کسی پہاڑ کی چوٹی پر چلا جائے گا۔ تو نکتہ چین آدمی یہ کہے گا کہ یہ نفاق میں مبتلا ہے۔ اور اگر شراب خانے جائے گا۔ تو جو اس کے دوست اور مرید ہیں۔ اس کی ملامت اور برائی کریں۔ تاکہ اپنے آپ کو لوگوں کی آنکھوں سے گرا دے۔ بہر حال لوگوں کے ایسے آدمی کے حق میں دو گروہ بن جاتے ہیں۔ کچھ اس کو اچھا کہیں گے۔ کچھ برا کہیں گے۔ اس لیے چاہیے کہ دل دین میں لگائے نہ کہ لوگوں میں۔ حضرت سہل تستری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ایک مرید کو کسی کام کا حکم دیا۔ اس نے کہا' میں لوگوں کے طعن و تشنیع کے خوف سے یہ کام نہیں کر سکتا۔ حضرت سہل نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا' کہ کوئی شخص بھی اس کام کی حقیقت

کو نہیں پا سکتا۔ جب تک اپنے اندر دو باتیں پیدا نہ کرے۔ یا تو ساری مخلوق اس کی آنکھوں میں کچھ حیثیت نہ رکھتی ہو کہ وہ خالق کے سوا کسی کو نہ دیکھتا ہو۔ یا اس کا نفس اس کی نگاہ سے گر چکا ہو اور اسے کوئی پرواہ نہ ہو اور لوگ اسے جس حال میں بھی دیکھیں۔ اس کا خیال نہ ہو۔

حضرت امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے لوگوں نے کہا کہ ایک گروہ آپ کی مجلس میں آتا ہے۔ اور آپ کی باتیں یاد کرتا ہے کہ آپ پر اعتراض کرے۔ اور آپ کے عیب تلاش کرے۔ آپ نے فرمایا کہ جب سے میرے نفس میں فردوس اعلیٰ کا اور خدائے تعالیٰ کے پڑوس میں رہنے کا شوق پیدا ہو چکا ہے۔ لوگوں کی طرف سے سلامتی کا خیال نکل چکا ہے۔ کیونکہ لوگوں کی زبان سے تو ان کا خالق بھی سلامت نہیں رہا۔ مختصر یہ کہ تو نے گوشہ نشینی کے فائدے اور نقصانات جان لیے ہیں۔ ہر آدمی کو چاہئے کہ اپنا محاسبہ کرے۔ اور اپنے آپ کو ان فوائد و آفات کے سامنے پیش کرے۔ تاکہ اسے معلوم ہو جائے کہ اس کے لیے گوشہ نشینی بہتر ہے یا لوگوں میں رہنا۔

## گوشہ نشینی کے آداب[1]:

جب کسی نے گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ تو چاہئے کہ یہ نیت کرے کہ میں اس گوشہ نشینی کے ذریعے اپنے شر سے لوگوں کو بچاتا ہوں۔ اور لوگوں کے شر سے اپنے آپ کو بچاتا ہوں۔ اور اس کی یہ نیت بھی ہو کہ عبادت الٰہی کے لیے فراغت حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اور چاہئے کہ کوئی لحہ بھی بے کار نہ جانے دے۔ بلکہ ذکر و فکر اور علم و عمل میں مشغول رہے۔ اور لوگوں کو اپنے پاس آنے کی اجازت بھی نہ دے اور گوشہ نشینی میں بیٹھ کر اپنے شہر کے بڑے بڑے لوگوں کے حالات بھی دریافت نہ کرے کیونکہ جو چیز بھی وہ سنے گا اس کی تخم ریزی اس کے اپنے سینے میں بھی ہو جائے گی۔ اور چاہئے کہ خلوت کے درمیان سر اپنے سینے کی طرف رکھے۔ اور خلوت میں سب سے بڑا کام یہ ہے۔ کہ نفسانی خیالات کو بالکل کاٹ کر رکھ دے تاکہ ذکر الٰہی نکھر جائے۔ اور صاف ہو جائے اور لوگوں کی باتیں اور حالات پوچھنا نفس کی باتوں کا تخم اور بیج ہے۔ اور چاہئے کہ گوشہ نشینی کی حالت میں مختصر خوراک اور معمولی لباس پر

[1] کیمیائے سعادت ص ۵۳۶ امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ۔

کفایت کرے ورنہ لوگوں کے میل جول سے بے نیاز نہیں ہو سکیا۔ اور چاہیے کہ ہمسایوں ان کے رنج اور تکلیف پر صبر وضبط سے کام لے اور اس کی جتنی بھی غیبت یا مذمت کریں اس طرف کان نہ لگائے اور دل کو اس میں مبتلا نہ کرے۔ اور اگر اسے گوشہ نشینی کے حالات میں لوگ منافق اور ریاکار کہیں یا مخلص اور متواضع کہیں اور اسے متکبر اور مکار کہیں تو بھی ان باتوں پر کان نہ دھرے کیونکہ ان باتوں میں پڑنا اپنے ہمارے قیمتی وقت کو برباد کرنا ہے۔ اور گوشہ نشینی سے مقصود یہ ہے کہ آخرت کے کاموں میں مشغول اور مستغرق رہے۔

## ایک اور رابعہ کا واقعہ:

حضرت رابعہ بنت اسماعیل نے حضرت احمد بن ابی حواری کو پیغام نکاح بھیجا۔ انہوں نے پسند نہ کیا' اس لیے کہ وہ عبادت میں مصروف رہتے تھے۔ انہوں نے جواب دیا اللہ تعالیٰ کی قسم! مجھے عورتوں کی ہمت نہیں ہے' اس لیے کہ میں اپنے کام (عبادت) میں مشغول ہوں اس پر حضرت رابعہ بنت اسماعیل نے فرمایا میں بھی اپنے حال (عبادت) میں مشغول ہوں اور مجھے شہوت بھی نہیں ہے۔ البتہ مجھے اپنے خاوند سے کافی مال ملا ہے' میرا ارادہ ہے کہ تم اسے اپنے بھائیوں پر خرچ کرو اور تمہارے ذریعے میں بھی نیک بندوں کو جان لوں اور میرے لیے اللہ تعالیٰ کی طرف ایک راہ حاصل ہو جائے۔ انہوں نے فرمایا اچھا میں اپنے استاذ مکرم سے اجازت لوں۔ ان کے استاذ حضرت ابو سلیمان دارانی رحمۃ اللہ علیہ انہیں نکاح سے منع کرتے تھے اور فرماتے ہمارے لوگوں میں سے جس نے نکاح کیا اس کا حال بگڑ گیا۔ یعنی اہل خانہ کی ذمہ داریوں کی وجہ سے پریشان ہو کر بعض اوراد چھوڑ بیٹھتے ہیں۔ حضرت سلیمان دارانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس عورت کا حال سنا' تو فرمایا' اس سے نکاح کر لو' یہ عورت ولی اللہ ہے' یہ صدیقین کا کلام ہے جو اس نے کیا' وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اس سے نکاح کر لیا' مگر ہم گھر میں اسی طرح رہتے تھے کہ غسل کرنا تو درکنار اس آدمی کی طرح تھے کہ جسے کھانے کے بعد جلدی جانا ہو اور ہاتھ دھونے کی فرصت بھی نہ ہو فرمایا اس کے بعد میں نے تین عورتوں سے نکاح کیا' مگر یہ پہلی بیوی مجھے اچھے اچھے کھانے کھلاتی اور مجھے خوش رکھتی اور کہتی جاؤ خوش رہو اور دوسری بیویوں کے لیے قوت حاصل کرو' حضرت رابعہ کا اہل شام میں وہی مقام تھا جیسے کہ بصرہ میں حضرت رابعہ بصری کا مقام تھا۔ یہ تمام واقعات دراصل تصوف کے مقامات ہیں۔ جن مقامات سے گزرتے ہوئے یہ احباب و دانش رب کی رضا کو حاصل کرتے ہیں ان میں ایک اہم مرحلہ توبہ کا بھی ہے اور توبہ کیا ہے؟ آیئے توبہ کے بارے میں حضرت قطب ربانی شہباز لامکانی حضرت شیخ عبد القادر جیلانی حضور غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرف رجوع کرتے ہیں کہ آپ توبہ کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔

## توبہ

آپ فرماتے ہیں کہ توبہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی پہلی عنایت و توبہ اپنے بندے پر مبذول فرما کر اس کے دل پر اسی کا اشارہ کرے اور اپنی شفقت و محبت کے ساتھ خاص کر کے اسے اپنی طرف کھینچ لے کہ اس وقت بندے کا دل اپنے مولیٰ کی طرف کھینچ جاتا ہے اور روح قلب اور عقل اس کے تابع ہو جاتی ہے اور اب وجود میں امر الٰہی کے سوا اور کچھ نہیں رہتا۔ یہی صحت توبہ کی دلیل ہے۔

## علم

علم پڑھ کر اس کے بعد گوشہ نشین بن۔ جو شخص بغیر علم عبادات الٰہی میں مشغول ہو جاتا ہے اس کے جملہ کام نسبت سدھرنے کے زیادہ بگڑتے ہیں۔ پہلے اپنے ساتھ شریعت الٰہی کا چراغ لے پھر عبادت الٰہی میں مشغول ہو جا۔ جو شخص اپنے علم پر عمل کرتا ہے خدا تعالیٰ اس کے علم کو وسیع کرتا اور علم لدنی جو اسے حاصل نہیں ہوتا عطا کرتا ہے تو اسباب اور خلق سے منقطع ہو جا وہ تیرے دل کے محفوظ اور عبادات اور پرہیزگاری کی طرف اس کا میلان کر دے گا۔ ماسوائے اللہ سے جدا رہ۔ اپنا چراغ شریعت گل ہونے سے ڈر۔ خدا تعالیٰ سے نیک نیتی رکھ چالیس روز تو اگر اس کی یاد میں بیٹھے تو تیرے دل سے زبان کی راہ حکمت کے چشمے پھوٹیں گے۔ اور تیرا دل اس وقت موسیٰ کی طرح محبت الٰہی کی آگ دیکھنے لگے گا اور آتش محبت دیکھ کر تیرا نفس تیری خواہش تیرا شیطان تیری طبیعت تیرے اسباب اور وجود سب کہنے لگے گا کہ تو ذرا ٹھہر جاؤ میں نے آگ دیکھی ہے اور مقام سر سے اس کی ندا ہوگی کہ میں ہوں تیرا رب تو میرے غیر سے تعلق نہ رکھ مجھے پہچان لے اور میرے ماسوا کو پہچان پابندی شریعت کا خیال رکھ اور سب سے علاقہ توڑ دے میرا طالب بنا رہ اور باقی سب سے اعراض کر [illegible] علم سے [illegible] المقرب [illegible] جب [illegible] تمام ہوگی تو تجھے حاصل ہوگا جو [illegible] حاصل ہوگا اور حجاب زائل ہو جائے گا۔[1]

1. [illegible]

## عملِ صالح:

جو شخص اپنے مالک حقیقی سے سچائی اور راستبازی اختیار کر کے تقویٰ اور پرہیز گاری اختیار کرتا ہے وہ شب و روز اس کے ماسوا سے بیزار رہتا ہے۔ اے مخاطب تو ایسی باتوں کا دعوٰے اس لئے کر جو تجھ میں نہ ہو۔ خدا کو ایک جان کسی کو اس کا شریک نہ کر جس کا خدا تعالیٰ کی راہ میں کچھ بھی تلف ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ ضرور اس کا نعم البدل عطا فرماتا ہے۔ یاد رکھ کہ دل کی کدورت نہیں جا سکتی تاوقتیکہ نفس کی کدورت نہ جائے۔ جب تک نفس اصحاب کہف کے کتے کی طرح رضا کے دروازے پر نہ بیٹھ جائے اس وقت تک دل میں صفائی پیدا نہیں ہو سکتی۔ اس وقت یہ خطاب بھی ملے گا۔ یٰاَیَّتُہَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّۃُ ارْجِعِیْ اِلٰی رَبِّکِ رَاضِیَۃً مَّرْضِیَّۃً یعنی اے نفس مطمئنہ نہایت راضی خوشی اپنے رب کی طرف لوٹ اس وقت وہ حضرت القدس میں باریابی حاصل کر سکے گا اور تو جہالت و نظرِ رحمت کا کعبہ بنے گا۔ اس کا عظمت و جلال اس پر منکشف ہوگا اور مقام اعلیٰ سے سنائی دے گا یَا عَبْدِیْ اَنْتَ لِیْ وَاَنَا لَکَ اے میرے بندے تو میرے لیے ہے اور میں تیرے لیے ہوں۔ جب اس حال میں مدت تک اسے قربِ الٰہی حاصل رہے گا تو اب وہ خاصانِ خدا سے ہو جائے گا۔ اور خلیفۃ اللہ علی الارض کہلانے کا مستحق اور اس کے اسرار پر مطلع ہو سکے گا اور اب یہ خدا کا امین ہوگا اور اب اسے اللہ تعالیٰ نے دنیا میں اس لیے بھیجا ہے کہ معصیت کے دریا میں ڈوبنے والوں کو غرق ہونے سے بچا لے اور گمراہی کے بیابانوں میں راہ حق سے گم گشتہ لوگوں کو راہ حق پر لائے۔ پھر اگر کسی مردہ دل پر اس کی گزر ہوتی ہے تو وہ اسے زندہ کر دیتا ہے اور اگر گنہگار پر گزر ہوتی ہے تو وہ اسے نصیحت کرتا ہے اور بدبخت کو نیک بخت بنا دیتا ہے۔[1]

## انابت (توجہ الی اللہ):

انابت درجات کو چھوڑ کر مقامات کی طرف رجوع کرنے کے مقامات اعلیٰ میں ترقی کرنا اور مجلس حضرت القدس میں جا ٹھہرنا اور اس مشاہدے کے بعد کل کو چھوڑ کر حق تعالیٰ کی

[1] مظہر جمال مصطفائی ص ۲۲۲ مناقب حضور غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ

طرف رجوع کرتا ہے۔

## خوف:

خوف کے کئی مقام ہیں۔ گنہگاروں کا خوف عذاب کے سبب سے ہوتا ہے۔ عابدین کا خوف عبادت کا ثواب کم ملنے پر یا نہ ملنے کے سبب ہوتا ہے۔ عاشقان الٰہی کا خوف لقائے الٰہی کے فوت ہو جانے کے سبب ہوتا ہے۔ اور عارفین کا خوف عظمت وہیبت الٰہی کے سبب ہوتا ہے۔ یہی اعلیٰ درجہ کا خوف ہے کیونکہ یہ زائل نہیں ہوتا بلکہ ہمیشہ رہتا ہے۔

## رجاء (اُمیدِ رحمت):

اولیا اللہ کے حق میں رجاء یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کے ساتھ حسنِ ظن ہو مگر نہ کسی نفع یا دفع ضرر کی امید پر کیونکہ اہل ولایت جانتے ہیں کہ ان کو ان کی تمام ضروریات سے فارغ کر دیا گیا ہے۔ اسی وجہ سے نہ اس وجہ سے کہ وہ رؤف ورحیم ہے۔ رجاء بلا خوف امن بے خوفی ہے اور خوف بلا رجا نہ نا امیدی ہے اور یہ دونوں مذموم ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

لو وزن خوف المومن ورجاء ہ لاعتدلا

اگر مسلمان کا خوف اور رجاء وزن کیا جائے تو دونوں برابر نکلیں۔

## حیاء:

حیا یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کے حق میں وہ بات نہ کہے جس کا وہ اہل نہ ہو محارم الٰہیہ کو چھوڑ دے چاہیے کہ تمام گناہوں کو صرف حیا کی وجہ سے چھوڑ دے نہ کہ خوف کی وجہ سے اور اس کی عبادت واطاعت کرتا ہے اور جانے کہ خدا تعالیٰ اس کی ہر بات پر مطلع ہے اسی لیے اس سے شرماتا رہے۔ قلب اور ہیبت کے درمیان سے حجاب اُٹھ جاتا ہے تو حیا پیدا کرے۔

وفا:

وفا حقوق الٰہی کی رعایت اور قولاً وفعلاً اس کے حدود کی حفاظت اور ظاہراً و باطناً اس کی رضامندی کی طرف رجوع کرنے کا نام ہے۔

صبر:

صبر مصیبت اور بلا میں استقلال سے رہنا ہے اور نہایت خوش دلی اور خندہ پیشانی سے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر قائم رہنا ہے۔ صبر کی کئی قسمیں ہیں' ایک صبر للہ ہے وہ یہ کہ اس کے اوامر کو بجالاتا رہے۔ اور اس کے نواہی سے بچتا رہے اور صبر مع اللہ یہ ہے کہ قضائے فقر سے نہ گھبرائے اور بغیر کسی قسم کی ترش روئی کے اظہار غنےٰ کرتا رہے اور صبر علی اللہ یہ ہے کہ ہر امر میں وعدہ وعید الٰہی کو مدنظر رکھ کر ہر وقت اس پر ثابت قدم رہے۔ دنیا سے آخرت کی طرف رجوع کرنا سہل ہے۔ مگر مجاز سے حقیقت کی طرف رجوع کرنا مشکل ہے اور خلق کو چھوڑ کر حق سے محبت اس سے بھی زیادہ مشکل ہے اور صبر مع اللہ سب سے زیادہ مشکل ہے۔

شکر:

شکر یہ ہے کہ نہایت عاجزی وانکساری سے نعمت کا اعتراف اور ادائے شکر کی عاجزی کو مدنظر رکھ کر منت واحسان کا مشاہدہ کرتے ہوئے اس کی عزت وحرمت باقی رکھی جائے۔ شکر لسانی یہ ہے کہ زبان سے نعمت کا اعتراف کرے اور شکر بالا رکان یہ ہے کہ خدمت ووقار سے موصوف رہے اور شکر بالقلب یہ ہے۔ کہ بساط شہود پر معتکف ہو کر حرمت وعزت کا نگہبان رہے پھر اس مشاہدے کی نعمت کو دیکھکر دیدار منعم کی طرف ترقی کرے شاکر وہ ہے جو موجود پر شکر کرے۔ شکور وہ ہے جو مفقود پر شکر کرے اور حامد وہ ہے جو کہ منع کو عطا' اور ضرر کو نفع مشاہدہ کرے اور ان دونوں وصفوں کو برابر جانے' اور حمد یہ ہے کہ بساطِ قرب پر پہنچ کر حضرت کی آنکھوں سے تمام محامد واوصافِ جمالی وجلالی کا مشاہدہ کرے اور اُس کا اعتراف کرے۔

**ہمت:**

ہمت یہ ہے کہ نفس کو حب دنیا سے اور روح کو تعلق عقبیٰ سے دور رکھا جائے اور ارادہ مولا سے تبدیل کیا جائے اور مقام سِر کو اشارہ کون سے خواہ ایک لمحے کے لیے ہی ہو خالی کیا جائے۔

**توکل:**

توکل اغیار کو چھوڑ کر خدا تعالیٰ سے لو لگانا اور ایک ذات پر بھروسہ کر کے ماسوا اللہ سے بے پرواہ ہو جانا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ متوکل مقام فنا سے آگے بڑھ جاتا ہے۔

**توحید:**

توحید مقام حضرت القدس تک اشارات سے ضمائر و خفائے سِر سرائر کا نام ہے۔ وہ قلب کا حجابات انکار سے گزر جانے اعلیٰ درجات وصال میں پہنچنے اور اقدام تجرید سے تقرب الٰہی میں جانے کا نام ہے۔

**معرفت:**

معرفت یہ ہے کہ مشیات الٰہی میں سے ہر شے کے اشارے سے جو کہ اس کی توحید کی طرف کر رہی ہے خفایائے مکونات و شواہد حق پر مطلع ہو اور ہر فانی کی فنا سے علم حقیقت کا ادراک کرے اور اس میں ہیبت ربوبیت اور اسرار شریفہ کو دل کی آنکھ سے معاینہ کرے۔

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار

ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

یعنی ہوشیار آدمی کی نظر میں سبز درختوں کا ہر پتا پروردگار کی معرفت کا دفتر ہے۔

**تصوف:**

تصوف وہ ہے جو اپنے مقصد کی ناکامی کو خدا تعالیٰ کا مقصد جانے اور دنیا چھوڑ

دے یہاں تک کہ وہ خادم بنے اور آخرت سے پہلے دنیا ہی میں وہ فائز المرام ہو جائے تو ایسے شخص پر خدا تعالیٰ کی طرف سے سلامتی نازل ہوتی ہے۔

## حُسنِ خُلق:

حُسنِ خلق یہ ہے کہ تم پر جفائے خلق اثر نہ کرے خصوصاً جبکہ تم حق سے خبردار ہو گئے ہو۔ اور عیوب پر نظر کر کے نفس کو اور جو کچھ نفس سے سرزد ہو حقیر جانو اور جو کچھ کہ خدا تعالیٰ نے خلق کے دلوں کو ایمان اور اپنے احکام ودیعت کیے ہیں اس پر نظر کر کے جو کچھ ان سے تمہارے حق میں صادر ہو عزت کرو یہی انسانی جوہر ہے اور اسی سے لوگوں کو پرکھا جاتا ہے۔

## صدق:

اقوال اور اعمال میں صدق یہ ہے کہ اس کے ذریعے روایت خداوندی حاصل ہے۔ اور احوال میں صدق یہ ہے کہ بندے کے قلب میں اللہ تعالیٰ کی توجہ اور خیال کے علاوہ کوئی شے باقی نہ رہے۔

## فناء:

حکمِ الٰہی کو مدنظر رکھ کر مخلوقات سے اپنے نفس سے اور اس کے ارادے کو مدنظر رکھ کر اپنے فعل سے درگزر کر اس وقت تو حکمِ الٰہی کے لائق ہو سکے گا۔ مخلوق سے فنا ہو جانے کی علامت یہ ہے کہ ان سے تیرا تعلق ختم ہو جائے۔ ان کے نفع سے ناامید اور ان کے ضرر سے بے خوف ہو جائے خود اپنی ہستی اور اور اپنے نفس اور خواہش سے فنا ہو جانے کی یہ علامت ہے کہ نفع حاصل کرنے اور ضرر دور کرنے میں اسباب ظاہری سے نظر اُٹھا لے اور اپنے سبب سے خود کچھ نہ کر نہ اپنے آپ پر بھروسہ کر بلکہ تمام امور اسی کو سونپ دے وہ جس نے اولاً اس میں تصرف کیا ہے وہی اب بھی اس میں تصرف کرے گا اور اپنے ارادے سے فنا ہو جانے کی علامت یہ ہے کہ مشیتِ الٰہی کے سامنے تیرا کوئی ارادہ نہ ہو بلکہ اس کا فعلِ تمہارے اندر جاری رہے اور تمہارے اعضاء اس کے فعل سے خاموش ہوں اور دل

مطمئن اور خوش رہے۔ ذرا بھی منقبض نہ ہو' تمہارا باطن تمام چیزوں سے مستغنی رہے اور تو خود قدرت الٰہی کے ہاتھ میں ہو جائے' وہ کچھ بھی تجھ پر اپنا تصرف کرے زبان ازلی اس وقت تجھے پکارے گی' علم لدنی تجھ کو حاصل ہوگا اور نورِ جمالِ الٰہی کا لباس پہنے گا۔ پھر ارادہ الٰہی کے سوا تیرے اندر کچھ نہ رہے گا تو اس وقت تصرفات وخرقِ عادات تیری طرف منسوب ہوں گے مگر بظاہر اور درحقیقت وہ فعلِ الٰہی ہوگا پھر جب تو اپنے دل میں کوئی ارادہ پائے تو خدا تعالیٰ کی عظمت اور بزرگی کا خیال کر اور اپنے وجود کو حقیر جان یہاں تک کہ تیرے وجود پر قضائے الٰہی وارد ہو۔ اس وقت تجھے بقا حاصل ہوگی' کیونکہ فنا حد ہے وہ یہ کہ اکیلا خدا تعالیٰ ہی باقی رہے جیسا کہ خلق کے پیدا کرنے سے پہلے اکیلا تھا۔ یہی حالت فنا کی ہے' جب تو خلق سے علیحدہ ہو جائے گا تو کہا جائے گا کہ خدا تجھ پر رحمت اور حقیقی زندگی نصیب کرے۔ اس وقت تجھے حقیقی زندگی حاصل ہوگی اور غنیٰ کہ جس کے بعد فقر نہیں اور وہ عطا کہ جس کے بعد رکاوٹ نہیں اور وہ امن کہ جس کے بعد کوئی خوف نہیں اور وہ نیک بختی جس کے بعد بدبختی نہیں اور وہ عزت جس کے بعد ذلت نہیں اور وہ قرب کہ جس کے بعد بُعد نہیں اور وہ بزرگی جس کے بعد حقارت نہیں اور پاکی کہ جس کے بعد ناپاکی کا تصور نہیں ہو سکتا۔

**بقا:**

بقا حاصل نہیں ہوتی مگر اسی بقا سے کہ جس کے ساتھ فنا نہ ہو اور نہ انقطاع ہو۔ اور وہ نہیں ہوتی مگر صرف ایک لمحہ کے لیے بلکہ اس سے بھی کم' اہل بقا کی علامت یہ ہے کہ ان کے اس وصفِ بقا میں کوئی فانی شے ان کے ساتھ نہ رہ سکے کیونکہ وہ دونوں آپس میں ضد ہیں'

**رضا:**

محبت الٰہی میں بڑھنا اور علم الٰہی کو کافی جان کر قضا وقدر پر راضی رہنا رضائے الٰہی ہے۔

**قرب:**

مسافتوں کو لطف کے ساتھ طے کرنے کو قرب کہتے ہیں۔

## شوق:

بہترین شوق یہ ہے جو مشاہدے سے پیدا ہو۔ ملاقات سے سست نہ پڑ جائے دیکھنے سے ساکن نہ ہو قرب سے چلا نہ جائے محبت سے زائل نہ ہو بلکہ جوں جوں ملاقات بڑھتی جائے شوق بھی بڑھتا جائے۔ شوق کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے اسباب یعنی موافقت روح مطابقت ہمت یا حظِ نفس سے خالی ہو۔ اس وقت مشاہدہ دائمی ہوتا ہے۔ اور مشاہدے کا شوق پیدا ہوا کرتا ہے۔

## محبت:

محبت دل کی تشویش کا نام ہے جو کہ محبوب کے فراق سے حاصل ہوتی ہے اس وقت دنیا اسے انگوٹھی کے حلقے یا مجلس ماتم کی طرح معلوم ہوتی ہے۔ محبت وہ شراب ہے جس کا نشہ کبھی نہیں اتر سکتا۔ محبت محبوب سے خواہ ظاہر ہو خواہ باطن ہر حال میں خلوص نیتی کرنے کا نام ہے محبت بجز محبوب کے سب سے آنکھیں بند کر لینے کا نام ہے۔ عاشق محبت کے نشے میں ایسے مست ہوتے ہیں کہ انہیں بجز مشاہدۂ محبوب کے کبھی ہوش نہیں آتا۔ وہ ایسے مریض ہیں کہ بغیر دیدار محبوب صحت نہیں پاتے۔ انہیں اغیار سے حد درجہ کی وحشت ہوتی ہے محبوب کے سوا انہیں کسی سے انسیت نہیں ہوتی۔

## وجد:

وجد یہ ہے کہ روح ذکر کی حلاوت میں اور نفس لذتِ طرب میں مشغول ہو جائے اور سر سب سے فارغ ہو کر صرف خدا تعالیٰ کی ہی طرف متوجہ ہو۔ نیز وجد محبتِ الٰہی کی شراب ہے جو مولا اپنے بندے کو پلاتا ہے تو اس کا وجود سبک اور ہلکا ہو جاتا ہے اور اس کا دل محبت کے بازوؤں پر اڑ کر مقام حضرت القدس میں پہنچ کر دریائے ہیبت میں جا گرتا ہے۔ اسی لیے واجد گر جاتا ہے اور اس پر غشی طاری ہوتی ہے۔

(قلائد الجواہر بہجۃ الاسرار)

## طہارت طریقت کی روشنی میں:

طہارت طریقت کی

روشنی میں غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ طہارت دو قسم کی ہے ایک ظاہری دوسری باطنی' طہارت ظاہری کے لیے پانی کی ضرورت ہے' اور طہارت باطنی کے لیے توبہ' تلقین صفائی قلب اور اہل طریقت کی راہ اختیار کرنے کی ضرورت ہے' جب نجاست وغیرہ کے خارج ہونے سے وضو ٹوٹ جائے تو پانی سے تازہ وضو کرنا لازمی ہے۔ جیسا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جس نے تازہ وضو کیا اللہ تعالیٰ نے اس کے ایمان کو تازہ کر دیا۔

دوسری حدیث پاک میں حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ وضو پر وضو نور علےٰ نور ہے' لہٰذا جب برے افعال اور اخلاق رذیلہ مثلاً تکبر' غرور' حسد' کینہ' غیبت' بہتان' جھوٹ وغیرہ کے باعث باطنی وضو فاسد ہو جائے تو اس کی تجدید کا طریقہ یہ ہے کہ ان مفسدات باطنی وضو یعنی مذکورہ گناہوں سے سچی توبہ کرے اور اپنی معصیت پر نادم ہو کر حق تعالیٰ کی طرف رجوع کرے۔ ہر دن اور رات کے لیے ظاہری قوت ہے باطنی وضو دائمی انتہائے عمر تک ہے۔

## طریقت کی نماز:

نماز شریعت کے لیے دن اور رات میں پانچ اوقات مقرر ہیں اور سنت طریقہ یہ ہے کہ یہ نماز' بغیر ریا اور تصنع مسجد میں قبلہ رخ ہو کر امام کے پیچھے باجماعت ادا کی جائے اس کی مسجد قلب ہے اور اس کی جماعت تمام قوائے باطنی کامل کا باطنی زبان سے اسمائے توحید کے ذکر میں مشغول ہونا ہے اس کا امام قلب کے اندر جذبہ شوق ہے۔ اور اس کا قبلہ حضرت احدیت اور جمالی صمدیت یعنی قبلہ حقیقت ہے' قلب وروح دونوں ہمیشہ اس نماز میں مشغول رہیں۔ عارف کی حجابی کیفیت اٹھ جاتی ہے اور بارگاہ احدیت میں اس کو حضوری کا شرف حاصل ہوتا ہے۔ پھر وہ ان مقربان الٰہی کے زمرے میں شامل ہو جاتا ہے۔ جن کے حق میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ انبیاء اور اولیاء اپنی قبروں میں ایسے ہی

نماز پڑھتے ہیں جیسے اپنے گھروں میں یعنی اپنے زندہ دلوں سے اللہ تعالیٰ کے ساتھ اس کی مناجات میں مشغول رہتے ہیں۔ جب ظاہری اور باطنی نماز میں جمع ہو جائیں تو نماز مکمل ہو جاتی ہے اور اس کا اجرِ عظیم اللہ تعالیٰ کی جناب میں روحانی قرب اور جنت میں درجات جسمانی کی شکل میں ملتا ہے۔ اس قسم کا نمازی ظاہراً عابد ہوتا ہے اور باطناً عارف اور اگر حیات قلب حاصل نہ ہونے کے باعث نماز طریقت اور نماز شریعت کی یکجائی کسی نمازی کو نصیب نہ ہو تو وہ ناقص ہے اس کا اجر درجات ہے قربات نہیں۔ (یعنی قرب الٰہی کے مقامات سے وہ محروم ہے۔)

## طریقت کا روزہ:

شریعت کا روزہ یہ ہے کہ دن میں کھانے پینے وغیرہ سے پرہیز کیا جائے اور طریقت کا روزہ یہ ہے کہ انسان ظاہر اور باطن میں اپنے اعضا کو شب و روز محرمات اور ممنوعات سے اور دیگر برائیوں سے مثلاً تکبر وغیرہ سے باز رکھے اگر وہ افعال ذمیمہ میں سے کسی ایک کا مرتکب ہوگا تو اس کا روزہ طریقت باطل ہو جائے گا۔ شریعت کے روزے کا وقت مقرر ہے لیکن طریقت کا روزہ دائمی تمام عمر کے لیے ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ بہت سے روزہ دار ایسے ہیں کہ ان کو اپنے روزے سے سوائے بھوک اور پیاس کے کچھ حاصل نہیں ہوتا اسی واسطے کہا گیا ہے کہ کتنے ہی روزے دار ہیں۔ یعنی اپنے اعضاء کو برائیوں اور لوگوں کو ایذا پہنچانے سے باز رکھتے ہیں جیسا کہ حدیث قدسی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا روزہ میرے لیے ہے اور میں ہی اس کی جزا ہوں۔ (یعنی جس نے روزہ رکھا گویا کہ اس نے مجھے پالیا) اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ روزہ دار کے لیے دو خوشیاں ہیں ایک افطار کے وقت اور دوسری بوقت دیدار جمال الٰہی' خدائے تعالیٰ ہمیں اور تمہیں نصیب کرے۔ رویت سے مراد قیامت کے روز اللہ تعالیٰ کے جمال کا دیدار اس آنکھ سے کرنا ہے جو مقام سِر میں ہے۔ اور روزہ حقیقت سے مراد دل کا ماسوائے اللہ کو ترک کر دینا ہے۔ اور سِر کا غیر اللہ کے مشاہدے کی محبت سے پاک ہونا ہے جیسا کہ حدیث قدسی میں ہے۔ انسان میرا سِرّ (راز) ہے اور میں اس کا سِر ہوں۔ پس سِر جو اللہ تعالیٰ کے نور سے ہے۔ اس کا میلان کسی غیر اللہ کی طرف نہیں ہوتا اس کے لیے

دنیا اور آخرت میں سوائے ذات باری تعالیٰ کے کوئی محبوب مرغوب اور مطلوب فاسد ہو جاتا ہے اس روزے کی تقضا یہ ہے کہ دنیا اور آخرت میں پھر اسی ذات باری تعالیٰ کی محبت اور شوق کا جذبہ اپنے اندر پیدا کرے۔ جیسا کہ حق تعالیٰ نے حدیث قدسی میں فرمایا ہے۔ روزہ میرے لیے ہے اور میں ہی اس کی جزا ہوں۔

## طریقت کی زکوٰۃ:

شریعت کی زکوٰۃ سے مراد یہ ہے کہ انسان دنیا میں جو کمائی کرے جب وہ نصاب کو پہنچے تو اس میں سے ہر سال وقت مقرر پر جو مال از روئے شرع نصاب جمع ہو اس کو شریعت کے احکام کے مطابق مستحق لوگوں میں تقسیم کرے زکوٰۃ طریقت یہ ہے۔ کہ اخروی کمائی سے فقرائے دین اور مساکین اخروی (جن کے پاس آخرت کے لیے عمل نہیں ہے) میں تقسیم کیا جائے قرآن مجید میں اس زکوٰۃ کو صدقہ کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا انما الصدقات للفقراءِ یعنی صدقات تو فقراء کے لیے ہی ہیں۔ کیونکہ وہ فقیر کے ہاتھ میں پہنچنے سے پہلے اللہ تعالیٰ کے دست قدرت میں پہنچ جاتے ہیں اور اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں ان کو قبولیت کا شرف حاصل ہو جاتا ہے اور یہ زکوٰۃ دائمی ہے اور اس سے مراد ایصال ثواب کرنا ہے۔ جب اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے لیے گنہگاروں کو اخروی کمائی کا ثواب بخش دیا جاتا ہے۔ اور اس کی اپنی نیکیوں سے اس کی ذات کے لئے کوئی ثواب باقی نہیں رہتا چنانچہ نیکیوں کے لحاظ سے وہ بالکل مفلس ہو جاتا ہے اللہ تعالیٰ سخاوت اور افلاس کو پسند فرماتا ہے جیسا کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا مفلس دونوں جہان میں اللہ تعالیٰ کی امان میں ہے اور حضرت رابعہ بصری عدویہ رحمۃ اللہ علیہا نے عرض کیا الٰہی دنیا سے جو میرا حصہ ہے۔ وہ کافروں کو عطا کر دے اور عاقبت کا جو حصہ ہے وہ مومنین کو عطا کر دے۔ میں دنیا سے سوائے تیرے ذکر کے کچھ نہیں چاہتی اور عاقبت سے صرف تیرے دیدار کی طلب گار ہوں۔

## طریقت کا حج:

شریعت کا حج یہ ہے کہ شرائط و فرائض کے ساتھ حج بیت اللہ کیا جائے حتیٰ کہ حج کا ثواب حاصل ہو جائے۔ اگر شرائط کی ادائیگی میں کوئی نقص واقع ہو جائے تو ثواب میں کمی ہو جاتی ہے اور حج فاسد ہو جاتا ہے۔ اس حج کی شرائط یہ ہیں۔ احرام باندھنا' مکہ مکرمہ میں داخلہ میں قربانی کرنا' بیت الحرام میں داخلہ وقوف عرفات مزدلفہ میں رات گزارنا۔ طواف کعبہ سات چکر آب زم زم پینا' مقام ابراہیم پر دو رکعت پڑھنا' ان شرائط کے ساتھ حج ادا کرنے کے بعد وہ باتیں حلال ہو جاتی ہیں جو احرام کی حالت میں اللہ تعالیٰ نے حرام کی ہیں۔ اس حج کی جزا دوزخ سے رہائی اور اللہ کے قہر سے امان پانا ہے کہ حق تعالیٰ نے فرمایا۔

"فمن دخلة كان امنا"

کہ جو اس میں داخل ہوا امان میں ہوا۔ سب سے آخر میں طواف صدر ہے (جس کو طواف وداع بھی کہتے ہیں) اور پھر وطن کو واپسی ہے۔ طریقت کے حج کے لیے زادِ راہ اور سامان سفر یہ ہے کہ سب سے پہلے کسی صاحب تلقین (پیر کامل) کے ساتھ نسبت پیدا کر کے اس سے تلقین حاصل کرے پھر زبان کے ساتھ دائمی ذکر کرے اور اس کی حقیقت اور مقصد کو سامنے رکھے اور ذکر سے مراد کلمہ توحید کا زبانی ذکر ہے۔ اس کے بعد جب دل زندہ ہو جائے تو باطنی ذکر الٰہی میں مشغول ہو حتیٰ کہ پہلے صفاتی اسماء کے دائمی ذکر سے تصفیہ باطن کرے تاکہ کعبہ سِرّ اللہ تعالیٰ کے جمال صفاتی کے انوار کے ساتھ ظاہر ہو جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم و اسمٰعیل علیہ السلام کو حکم دیا کہ میرا گھر خود صاف ستھرا کرو طواف کرنے والوں اور اعتکاف کرنے والوں اور رکوع و سجود والوں کے لئے ظاہری کعبہ صاف ستھرا کرنا مخلوقات میں سے ان لوگوں کے لیے ہے۔ جو طواف کرنے والے ہیں اور باطنی کعبے کی صفائی خالق کے قرب کے لیے ہے۔ اس ذات پاک کا جلوہ دیکھنے کے لیے نہایت بہترین اور مناسب طریقہ یہ ہے کہ کعبہ باطن کو ماسوائے اللہ سے پاک کیا جائے' احرام روح قدسی کے نور سے ہے پھر کعبہ قلب میں داخلہ اس کے بعد طواف قدوم اسم ثانی یعنی اسم اللہ کا دائمی ذکر ہے پھر عرفات قلب (جو موضع مناجات ہے) کی طرف روانگی اور اس میں

وقوف اس طریقہ سے کہ تیسرا اسم یعنی ھُوَ اور چوتھا اسم یعنی حق کا ذکر پابندی کے ساتھ کیا جائے پھر مزدلفہ میں آئے۔ جس سے مراد فواد (یعنی باطنی دل) ہے اور پانچویں اور چھٹے اسما یعنی حیّ اور قیوم کو جمع کرے۔ پھر منیٰ یعنی مقام سر کی طرف توجہ کرے جو مابین حرمین ہے۔ اور ان دونوں کے مابین وقوف کرے پھر ساتویں اسم یعنی قہار کے دائمی ذکر سے نفس مطمئنہ کی قربانی کرے کیونکہ یہ اسم باعث فنا اور حجاب کفر کو دور کرنے والا ہے۔ جیسا کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا "کفر اور ایمان عرش کے ورے دو مقام ہیں جو بندے اور اس کے پروردگار کے درمیان حجاب ہیں۔ ایک ان میں سے سیاہ ہے۔ دوسرا سفید" نفس مطمئنہ کی قربانی کرنے کے بعد سر منڈانے کا عمل ہے۔ اس سے مراد روح قدسی کو آٹھویں اسم کے دائمی ذکر کے ساتھ صفات بشری سے پاک صاف کرنا ہے۔ اس کے بعد نویں اسم کو لازم پکڑے اور حرم سر میں داخل ہو جائے پھر اس مقام میں رسائی حاصل کرے جہاں اعتکاف والوں کو اپنی بصیرت سے دیکھے اور دسویں اسم کے ذکر کے ساتھ مقام قرب اور اس میں اعتکاف کرے پھر بلا کیف وتشبیہ اس بلند شان والے پروردگار کے جمال کا نظارہ کرے۔ اس کے بعد اسماء الاصول سے گیارہواں اسم اور چھ اسماء فروعات یعنی سات اسماء کو لازم پکڑے اور ان کے دائمی ذکر سے طریقت کے حج کا طواف مکمل ہو گیا پھر مقام قرب میں بارہویں اسم کے پیالے سے بدست قدرت شراب طہور پینا ہے جس کے متعلق اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے۔[1]

وسقاھم ربھم شرابا طھورا

یعنی ان کو ان کے پروردگار نے پاکیزہ شراب پلائی۔ اس کے بعد حجاب دوئی اٹھ جاتا ہے۔ اور اس ذات غیر فانی کو اسی کے نور کے واسطے سے بے حجابانہ دیکھتا ہے اور یہ اللہ تعالیٰ کے اس قول کا معنی ہے جو حدیث قدسی میں فرمایا اہل قرب کو وہ بات حاصل ہوتی ہے جو نہ کسی آنکھ نے دیکھی اور نہ کسی کان نے سنی اور نہ ہی اس کا خیال کسی بشر کے دل میں آیا۔ اس کے بعد طواف صدر (وداع) ہے جو جملہ اسماء کی تکرار سے حاصل ہوتا ہے۔ پھر وطن

[1] سر الاسرار مطبوعہ کراچی۔

اصلی کی طرف واپسی سے مراد عالم قدس اور عالم احسن تقویم کی طرف مراجعت ہے یہ مقام بارہویں اسم کے دائمی ذکر سے حاصل ہوتا ہے اور جو معاملہ اس سے آگے ہے۔ بیان سے باہر ہے۔ جیسا کہ حضور علیہ السلام نے فرمایا' بلاشبہ علوم میں سے ایک علم ایسا ہے جو بہت پوشیدہ ہے جس کو سوائے علمائے ربانی کے کوئی نہیں جانتا۔ جب وہ اس کے ساتھ کلام کرتے ہیں تو اہل عزت اس کا انکار نہیں کرتے۔ عارف علم کی تہہ کو پہنچتا ہے اس کا کلام اس کے حال کے مطابق ہوتا ہے۔ عارف کا علم اللہ تعالیٰ کا راز ہے جس کو اس کا ضمیر نہیں جانتا۔[1]

## وفات:

جس طرح حضرت رابعہ بصری کے سال ولادت سے متعلق بہت سارے مورخین میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ اسی طرح وفات شریف سے متعلق بھی ان مورخین کے اقوال مختلف ہیں۔ ان میں سے بیشتر ایسے ہیں جنہوں نے تاریخ وفات کا ذکر ہی نہیں کیا۔ یا وہ پتا نہ لگا سکے۔ بہرحال اس پر سب کا اتفاق ہے کہ حضرت رابعہ بصریہ رحمۃ اللہ عنہا نے بڑی طویل عمر پائی ان کی زندگی چونکہ مجاہدات اور ریاضت وتقویٰ سے بھری پڑی ہے اس لیے وہ اپنے دور میں ام الخیر بھی کہلائیں بلکہ ان کی شب بیداری نے انہیں دوہری عمر عطا کر دی ابن خلکان ابن شاکر ابن عماد حنبلی نے بیان کیا ہے کہ ان کی وفات ۱۰۵ھ میں ہوئی بعض مورخین تاریخ رحلت ۱۸۰ ھ بیان کرتے ہیں' منادی نے طبقات الصوفیہ میں ایسا ہی لکھا ہے۔ تصوف وسوانح کی مشہور کتابوں میں لکھا ہے کہ حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ عنہا روحانی زندگی کے آخری مرحلے میں بیماری وسوزش عشق الٰہی سے بڑی تکان محسوس کرتی تھیں۔ وہ روتی رہتی تھیں تکلیف سے نہیں بلکہ حسب عادت ایک دن کسی نے پوچھا۔

رابعہ! تو کیوں روتی اور آہ وزاری کرتی رہتی ہے؟

تو حضرت رابعہ بصریہ عدویہ رحمۃ اللہ عنہا نے جواب فرمایا کہ افسوس! جو بیماری مجھے ہے اس کا علاج کوئی طبیب نہیں کر سکتا۔ اس کی دوا تو صرف دیدار الٰہی ہی میں ہے۔

---

1. مظہر جمال مصطفائی ص ۲۶۲ ص ۲۵۸ سید نصیر الدین قادری برکاتی۔

میں جو یہ تکلیف برداشت کر رہی ہوں صرف اور صرف اس امید پر کہ آخرت میں مقصود تو پالوں گی ان کے ایک بھائی نے آپ کو رونے سے روکا تو انھوں نے فرمایا۔

میں ڈرتی ہوں' کہیں آخری گھڑی یہ آواز بلند نہ ہو جائے کہ رابعہ ہی سامنے کھڑے ہونے کے قابل نہیں ہے۔وہ انتہائی گرمی کے دنوں میں گوشہ نشین رہتیں۔ایک دن ان کی خادمہ اور مخلص سہیلی نے کہا

میری مالکہ! اس گوشہ نشینی کو چھوڑ دو' میرے ساتھ چلے آؤ' قدرت الٰہی کی نشانیاں دیکھیں۔تو حضرت رابعہ بصریہ نے کہا۔بلکہ تو اندر آجا اور قدرت کا نظارہ کر۔

پھر کہنے لگیں۔

''میرا مقصود تو نظارہ قدرت ہے جہاں کہیں بھی ہو۔

وہ ہر چیز میں قدرت کا نظارہ کرتیں۔حضرت رابعہ بصریہ رحمۃ اللہ عنہا گوشہ نشینی کے دنوں میں بھی نظارہ قدرت سے باز نہ رہیں۔وہ اپنے ماحول میں قدرت کے کرشمے دیکھتیں اور ماورائے وجود میں منہمک ہو جاتیں تھیں۔جب خلوت میں جاتی تو دیر تک عبادت کرتی رہتیں یہ دعا وہ اکثر خلوت گاہ میں پڑھا کرتی تھیں۔

اے میرے آقا! مقرب' بندے خلوتوں میں تیرا قرب تلاش کرتے ہیں تیری عظمت کے گیت سمندر میں مچھلیاں گاتی ہیں اور تیرے مقدس جلال کی وجہ سے موجیں ایک دوسری سے ٹکراتی ہیں۔

دن کی روشنی' رات کی تاریکی' گھومنے والے آسمان' بحر زخار' منور چاند چمکیلے تارے سب تیرے سامنے سجدہ کرتے ہیں اور ہر چیز ایک انداز کے مطابق ہے کیونکہ تو غنی اور قہار ہے۔

حضرت رابعہ بصری کا جسم بیمار رہنے اور گھلنے لگا تو دل بیدار ہوتا چلا گیا کیونکہ وہ خیال کرتی تھیں کہ راہ خدا میں مختلف مقامات کا امتیاز نظر سے دشوار اور زبان کے ذریعے سے وہاں تک رسائی مشکل ہے اس لیے صوفی کا دل ہمیشہ بیدار رہنا چاہیے تاکہ وہ دل کی

آنکھوں سے راستہ دیکھ کر مقامات تک پہنچ سکے۔

وہ ہفتہ بھر میں تھوڑا سا کھائی تھیں کیونکہ بیماریوں کے باوجود رات دن نماز میں مشغول رہتی تھیں۔ جب عبادت کا بوجھ نہ اٹھتا اور بھوک ستاتی تو پنڈلیاں جواب دے جاتیں اور تمام اعضاء ٹوٹنے لگتے۔ اسی وقت تھوڑا کھانا کھانے کے لیے راضی ہو جاتیں۔ رابعہ گوشت نہیں سبزی کھاتی تھیں۔ اس بارے میں وہ اپنے ہمدم رباح بن عمر قیسی کے مسلک پر چلتی تھیں۔ اور حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ عنہا گوشہ عزلت سے بہت کم نکلتی تھیں جب ان کی قوم کا کوئی آدمی مل جاتا اور پہچان لیتا تو ان سے دعا کا طالب ہوتا وہ پریشان ہو کر دیوار یا ستون سے چمٹ کر کھڑی ہو جاتیں اور سائل کو اس طرح جھڑکتی!

میں کون ہوں اللہ تعالیٰ تم پر رحم کرے! خدا کی بندگی کر اور دعا مانگ کیونکہ وہ پریشان حال کی دعا سنتا ہے۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت رابعہ بصری لوگوں کو صاحب کرامات کہنے کے بارے میں روکتی تھیں۔ کیونکہ کرامات سے ڈرتی تھیں کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ لوگ اسے خالق و مخلوق کے درمیان واسطہ بنالیں اس لیے مجاہدات کی تلقین کرتیں اور فرماتیں کہ اللہ تعالیٰ کی بندگی کرو تو وہ سنے گا۔

جب بیماری سخت ہو گئی تو وہ گھر میں پڑی رہنے لگیں۔ صوفی مرد و زن اور معتقدین ہر روز عیادت کے لیے آتے تا کہ ان کی زندگی سے قلوب مطمئن کریں۔ جب وہ کوئی بات دریافت کرتے تو رو پڑتیں آنسو رخساروں پر بہنے لگتے اور کبھی اس قدر روتیں کہ سینے پر اشکوں کا تار بندھ جاتا۔

حضرت رابعہ بصری کے چھوٹے سے گھر میں فارسی بانس کی دو گزی لٹکن کے سوا کچھ نہ تھا اس پر بھی ان کا کفن پڑا رہتا تھا تا کہ ہمیشہ آخرت کی یاد دلاتا رہے۔ بستر کچی اینٹوں کا تھا جس پر وہ سوتی اور نماز پڑھتی تھیں۔ کبھی زمین پر چٹائی یا پرانا چڑا بچھالیتی تھیں۔ زندگی کے آخری دنوں میں کھانا بالکل چھوڑ دیا تھا۔ جب موت کے وقت نزدیک آ جانے کا احساس ہو گیا تو خادمہ عبدہ بنت ابی شوال کو وصیت کر دی کہ وفات کا علم کسی کو نہ ہو بالوں

کا جبہ جو وہ اوڑھتی ہوں اسی کا کفن دیا جائے اور سر اس کی صوفیانہ کالی چادر سے ڈھانپ دیا جائے۔ جب دم نزع آپہنچا تو ان کے پاس کچھ دوست مرید اور متقد بیٹھے تھے ان سے فرمانے لگیں راہ کشادہ کردو...... کیونکہ موت قریب آگئی ہے۔اس لیے وہ غمگین واپس ہوئے اور دروازے پر کھڑے ہو کر سننے لگے۔ جب ان کی روح خالق حقیقی سے جاملی تو وہ کلمہ شہادت پڑھ رہی تھیں لوگ ان کی طرف بڑھے اس حال میں کہ آنسوان کی غمگین آنکھوں سے جاری تھے۔

"اناللہ و انا الیہ راجعون"

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما نے ہمیشہ کے لیے آنکھیں بند کرلیں۔ دوستوں اور پڑوسیوں نے کفن دفن کیا اور چشمِ پُرنم سے نماز جنازہ پڑھی۔

## مزار مبارک:

ان کے مزار مبارک سے متعلق بھی مورخین اور راویوں میں اختلاف پایا جاتا ہے جس طرح وہ ان کی سوانح اور اصل نسب کے بارے میں مختلف ہیں کیونکہ ان کی ہم نام عابدہ زاہدہ بہت سی عورتیں گزری ہیں جیسے کہ حضرت رابعہ شامیہ وغیرہ ہیں۔ کچھ نے کہا کہ ابن بطوطہ جیسے محقق مورخین نے اس تک رسائی حاصل کی کہ وہ

حضرت رابعہ عدویہ بصریہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما اپنے شہر بصرہ ہی میں دفن ہوئیں جو آج کل عراق کا بڑا مشہور ترین شہر ہے۔

یہ بات طبعاً ترین قیاس ہے۔ رہیں وہ دو قبریں جو ان کے نام سے مشہور ہیں یعنی ایک وہ جو بیت المقدس کے قرب و جوار میں ہے۔ دوسری وہ جو دمشق کے محلے قمیریہ میں واقع ہے۔

یہ علی الترتیب رابعہ بدویہ اور رابعہ شامیہ کی ہیں جو اسی طرح مشہور ہیں۔ اصل میں یہ دونوں صالح عورتیں رابعہ بصریہ کے بعد گزری ہیں۔ جو ان کی ہم نام تھیں۔ جیسے ہم آج کل بھی مشہور لوگوں کے نام رکھ لیتے ہیں۔ دیکھئے قدیم وجدید محققین و مورخین اس

---

1 الحمد للہ فقیر نے دمشق میں حضرت سیدہ زینب کے مزار پرانوار پر حاضری دی ہوئی ہے۔ القادری

بارے میں کس قدر مختلف البیان ہیں کہ سیدہ زینب[1] کی قبر مصر میں ہے۔ یا حجاز و دمشق میں کیونکہ ان تینوں مقامات پر مزار سیدہ زینب ایک مقدس مقام ہے۔ جہاں عوام و خواص آتے اور عرس وغیرہ کرتے ہیں۔ مختلف شہروں میں مختلف انبیاء و اولیاء کی قبریں پائی جاتی ہیں۔ ہر سرزمین یہ شرف اپنی طرف منسوب کرنے کی کوشش کرتی ہے۔ جیسے حضرت یحییٰ کی ان کا مزار مبارک دمشق بیروت اور حیداء تینوں شہروں میں ہے اور حضرت حسین ابن علی کا مزار قاہرہ میں جامع ازہر شریف کے قریب بھی ہے اور دمشق کی مسجد اموی میں بھی[1]

بلاشبہ ان حضرات کے پاک اجسام کے حصے شورشوں کی وجہ سے مختلف شہروں میں تقسیم ہو گئے ہیں۔ مگر ان قبروں تین تین قبروں کا کیا فائدہ؟ فائدہ تو ان باتوں کا ہے جو زندہ لوگوں یعنی علماء کے سینوں میں ہے اور کتابوں کے اوراق میں ہے زمانے گزر گئے اور گزر جائیں گے حضرت رابعہ عدویہ بصریہ جنہوں نے صوفیانہ مذہب میں حب الٰہی کی مثال قائم کی اور جنہوں نے روح کی پاکیزگی اور بشریت کے لیے تہذیب آموز تعلیمات چھوڑی ہیں۔ ہم ان کی یاد کو ابد آلاباد تک ان کے پیروؤں کے یہاں زندہ پاتے ہیں۔ جو صوفی باصفا ہیں اور ان کے آداب سے مزین ہیں۔ حضرت رابعہ عدویہ بصریہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہما کی فضیلت کے لیے یہ کیا کم ہے کہ ان پر زندگی بسر کر کے عورتوں کے لیے عزت و مدحت کا ایک ایسا باب کشادہ کر گئیں جو کبھی بند نہ کیا جا سکے گا۔ آخر وہ بھی ایک عورت ہی تھیں، جو متقیوں کی صفوں میں سب سے زیادہ پیش پیش اور عبادت و دیانت میں عورتوں کے لیے واضح دلیل ہیں۔

اور اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ اپنے ان نیک صفات لوگوں کے وسیلہ سے ہمیں بھی اپنی محبت کا اسیر بنا اور حضور علیہ السلام پر اپنا تن من دھن وار دینے کی توفیق عطا فرما۔ آمین

احقر العباد

محمد شباب القادری عفی عنہ

---

[1] سیرت رابعہ بصریہ ص ۱۲۰ وداداکا لاہور

# کتابیات

1: قرآن کریم
2: احادیث مبارکہ
3: بزم اولیاء مصنف حضرت امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ مترجم علامہ بدرالدین القادری
4: تذکرۃ الاولیاء مصنف خواجہ شیخ فریدالدین عطار نیشاپوری رحمۃ اللہ علیہ
5: سیرت رابعہ بصری سیدہ وداد الکاکینی مکتبہ میری لائبریری لاہور
6: روض الریاحین بزم اولیاء امام عبداللہ بن اسعد یافعی رحمۃ اللہ علیہ
7: رسالہ قشیریہ امام ابوالقاسم عبدالکریم بن ہوازن قشیری رحمۃ اللہ علیہ
8: شریف التواریخ سید شریف احمد شرافت نوشاہی
9: سیرت رابعہ بصریہ مطبوعہ کراچی
10: فوائد الفواد حضرت نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی قدس سرہ
11: کیمیائے سعادت حجۃ الاسلام امام محمد غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
12: عوارف المعارف شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
13: کشف المحجوب حضور داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
14: مکاشفۃ القلوب حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
15: مظہر جمال مصطفائی صوفی سید نصیر الدین ہاشمی قادری رضوی برکاتی
16: قلائد الجواہر بہجۃ الاسرار
17: سرالاسرار مطبوعہ کراچی
18: سیرت رابعہ عدویہ مطبوعہ لاہور
19: محفل اولیاء حضرت علامہ شاہ مراد سہروردی انڈیا
20: بزرگ نواز رومانی
21: صوفیاء کرام طاہر لاہوری

